# مُسندِ عائشہ رضؓ

مُرتبہ

جمیل نقوی





اُردو اکیڈمی سندھ کراچی

# مُسندِ عائشہ رض

مع اردو ترجمہ

اُمّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا
سے مروی متفق علیہ احادیثِ نبوی کا مجموعہ

مشکوٰۃ المصابیح و صحاح ستہ سے ماخوذ

اور

رسالہ عین الاصابۃ فی استدراک عائشہ رض

للامام الہمام جلال الدین السیوطی

مع اردو ترجمہ

تالیف

جمیل نقوی الحنفی

مقدمہ

مولانا ڈاکٹر محمد عبدالحلیم چشتی

ایم۔ اے۔ پی۔ ایچ ڈی

اردو اکیڈمی سندھ کراچی



پہلا ایڈیشن

مؤلف ــــــــــ جمیل احمد نقوی الحنفی
طابع ــــــــــ عزیز خالد
ناشر ــــــــــ اُردو اکیڈمی سندھ
کراچی پاکستان



مطبوعہ
اکیڈیمک آفسٹ پریس آرام باغ. کراچی

# ترتیب

# دیباچہ

## اُمّ المومنین حضرت عائشہ صدّیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

## واقعات زندگی

آپ کا نام گرامی عائشہ، لقب صدیقہ، ام المومنین خطاب، آنحضرتؐ کی مقرر کردہ ام عبداللہ کنیت اور حمیرا لقب ہے۔ آپ کے والد بزرگوار کا اسم مُبارک عبداللہ، ابوبکر کنیت اور صدیق لقب تھا۔ ماں کا نام ام رومانؓ تھا باپ کی جانب سے آنحضرتؐ اور ام المومنین کا نسب آٹھویں پشت پر اور ماں کی جانب سے گیارہویں پشت پر جا کر ملتا ہے۔ آپ کی تاریخ پیدائش تاریخ وسعید کی عام کتابیں خاموش ہیں۔ تاہم خود ام المومنین کی روایات کے مطابق ہجرت سے تین برس قبل چھ برس کی عمر میں نکاح ہوا۔ شوال سنہ ۱ھ میں نو برس کی تھیں رخصتی ہوئی۔ اٹھارہ برس کا سن تھا کہ ربیع الاول میں بیوہ ہوئیں۔ اس پس منظر سے ولادت کی صحیح تاریخ شوال نبوت کا پانچواں سال ہے۔

مشیت الٰہی پہلے ہی حضرت عائشہ صدیقہ رضؓ کے ذریعہ یہ عظیم خدمت لینے کا فیصلہ کر چکی تھی جس کے ثبوت میں حدیث قدسی ملاحظہ ہو جس کے مطابق آنحضرتؐ نے حضرت عائشہ رضؓ سے فرمایا:

"میں نے تم کو دو بار دیکھا تھا کہ جبریلؑ تم کو ریشم کے کپڑے میں میرے پاس

لائے۔ جب میں نے اسے کھولا تو تم تھیں اور کہا گیا کہ یہ تمہاری بیوی ہیں، ان سے نکاح کر لیجئے اور یہ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضؓ کا بدل ہیں۔"

بنا بریں آنحضرتؐ نے فوری طور پر حضرت عائشہ صدیقہ رضؓ کی والدہ ام رومانؓ سے تاکید فرمادی تھی کہ ذرا میری خاطر ان کے ساتھ اچھا سلوک کرنا۔ اس وقت حضرت عائشہ صدیقہ رضؓ کم سن تھیں لیکن خداداد ذہانت و معلومات کا یہ عالم تھا کہ ایک مرتبہ وہ گڑیا کھیل رہی تھیں کہ رسالتمآبؐ تشریف لے آئے۔ گڑیوں میں ایک گھوڑا بھی تھا جس کے دائیں بائیں۔ آپؐ نے دریافت فرمایا کہ عائشہ یہ کیا ہے جواب کہ گھوڑا ہے۔ آپؐ نے فرمایا کہ گھوڑوں کے پر تو نہیں ہوتے۔ انہوں نے برجستہ کہا: "کیوں بھلا حضرت سلیمانؑ کے گھوڑوں کے پر تو تھے۔"

صحیح بخاری کی ایک حدیث کے مطابق حضرت عمرو بن العاصؓ نے دریافت کیا کہ یارسول اللہؐ! آپؐ دنیا میں سب سے زیادہ کس کو محبوب رکھتے ہیں؟ ارشاد ہوا کہ عائشہ رضؓ کو پھر عرض کیا کہ مردوں کی نسبت سوال ہے۔ فرمایا: "عائشہ رضؓ کے باپ کو" صحیح بخاری ہی کی حدیث ہے کہ ایک دن حضرت عمر فاروقؓ نے اپنی صاحبزادی ام المومنین حضرت حفصہ رضؓ کو سمجھایا کہ عائشہ رضؓ کی ریس نہ کرو، وہ تو حضور کو محبوب ہے۔

چونکہ دین کے بڑے حصہ کو منتقل کرنے کا فریضہ اللہ تعالیٰ کی جانب سے اہلبیت یعنی ازواج مطہرات کے سپرد کیا جا رہا تھا تو سورۃ احزاب میں ارشاد ہوا:

اے نبی کی بیویو! تم عام معمولی عورتوں میں نہیں ہو"۔ مزید منفرد اور اعلیٰ ترین مقام عطا ہوا: "پیغمبر کا مومنوں پر ان کی جانوں سے بھی زیادہ حق ہے اور اس کی بیویاں ان سب کی مائیں ہیں"۔ (احزاب)

نبی کریمؐ نے فرمایا کہ:

"مردوں میں بہت سے کامل گذرے لیکن عورتوں میں مریم بنت عمران اور



آسیہ زوجہ فرعون کے سوا کوئی کامل پیدا نہ ہوئی اور عائشہ رضؓ کو عورتوں پر اسی طرح فضیلت ہے جس طرح ثرید کو کھانے کی دوسری اقسام پر"۔ (بخاری)

امہات المومنین میں حضرت عائشہ صدیقہ رضؓ سے دین کا بیش از بیش کام لینا مقصود تھا، لہٰذا یہ فطری طور پر ضروری تھا کہ امت کے سامنے ان کی پاکیزگی اور صداقت کا عدیم المثال ناقابل تردید اور اعلیٰ ترین ثبوت پیش ہو۔ لہٰذا واقعۂ افک ظہور پذیر ہوا۔ حضرت عائشہ رضؓ کی پاکیزگی اور صداقت کا ثبوت وحی غیر متلو (حدیث) کے ذریعے بھی ممکن تھا اور یا اللہ اپنی قدرت سے حضرت مسطح رضؓ حضرت حسان رضؓ اور حضرت حمنہ رضؓ سے اعتراف کرا دیتا کہ انہوں نے منافق عبداللہ بن ابی کے ورغلانے یا غلط فہمی کی بنا پر الزام عائد کر دیا تھا لیکن نہیں، رب کریم نے خود سورۃ نور کی بیس آیات کریمہ کے ذریعہ ام المومنین کی پاکیزگی اور صداقت کا اعلان فرمایا، جب تک قرآن حکیم اور مسلمان اس دنیا میں موجود ہیں اور جب تک گھروں، مجلسوں اور مساجد میں سورۃ نور کی تلاوت جاری رہے گی۔ محسنۂ انسانیت اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقۃ الکبریٰ رضؓ کی عظمت، فضیلت اور صداقت کی شہادت ربِ وحی کے ذریعہ گونجتی رہے گی۔

عرب جاہلیت کے رسم و رواج کے متعلق بعض اہم معلومات کتب احادیث میں صرف حضرت عائشہ رضؓ ہی کی زبانی منقول ہیں۔

انصار کی جنگ بعاث کا تذکرہ بھی آپ ہی کے مرہون منت ہے (بخاری)، غزوۂ بدر کے بعض واقعات، احد کی جنگ کی تفصیل، غزوۂ خندق کے بعض اہم گوشے غزوۂ بنو قریظہ کی چند خبریں، غزوۂ ذات الرقاع میں نماز خوف کے حالات، فتح مکہ میں خواتین کی بیعت، حجۃ الوداع کی اہم جزئیات ام المومنین حضرت عائشہ رضؓ ہی سے منقول ہیں۔

علاوہ ازیں واقعۂ ہجرت اور واقعۂ وفات رسولؐ کے علاوہ آپؐ کی عبادات مشاغل اور اختلاف کی جملہ تفصیل کتب احادیث میں ام المومنین صدیقۃ الکبریٰ رضؓ سے ہی مروی ہیں۔

درس و تدریس میں آپ کا منفرد مقام ہے۔ آپ نے پردہ میں رہتے ہوئے سینکڑوں خواتین اور مردوں کو دین سے آراستہ فرمایا۔ حضرت امام اعظمؒ کے استاد حضرت امام نخعی کو جو عراق کے متفق علیہ امام تھے۔ حضرت عائشہؓ سے بچپن میں تعلیم حاصل کرنے کا شرف حاصل ہوا۔ مشہور کتب احادیث مسند حنبل، مسند داؤد، بخاری اور مسلم نامکمل ہو جائیں اگر وہ ام المومنین کے اقوال سے پر نہ ہوں۔

علمی حیثیت سے حضرت عائشہ صدیقہؓ کو صرف عام خواتین پر! نہ صرف ازواج مطہرات پر بلکہ چند اکابر صحابہؓ کو چھوڑ کر تمام اصحاب رسولؐ پر عام برتری حاصل تھی۔ صحیح ترمذی میں حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ سے روایت ہے :
ہم صحابیوں کو کوئی مشکل بات کبھی پیش نہیں آئی کہ جس کو ہم نے حضرت عائشہؓ سے دریافت کیا ہو اور ان کے پاس اس کے متعلق کچھ معلومات ہم کو نہ ملی ہوں۔ حضرت عبدالرحمن بن عوفؓ کے صاحبزادہ ابوسلمہؓ فرماتے ہیں :
"میں نے آنحضرتؐ کی سنتوں کا جاننے والا اور رائے میں اگر ضرورت پڑے، ان سے زیادہ فقیہہ اور آیتوں کے شان نزول اور فرائض کے مسئلہ کا واقف کار حضرت عائشہؓ سے زیادہ کسی کو نہیں دیکھا۔" (زرقانی)

مفسرین، محدثین اور محققین کی آراء کے مطابق دین اسلام کا ایک چوتھائی علمی اثاثہ صرف ام المومنین حضرت صدیقہ کبریٰ کے ذریعہ ہم تک پہنچا ہے۔ خواتین کے متعلق سنت نبویؐ کا بیشتر مواد آپ ہی کی وساطت سے منتقل ہوا ہے۔ گویا



آج تقریباً ۴۵ کروڑ مسلم خواتین بلکہ قیامت تک ہر دور کی کروڑوں عورتیں محسنۂ انسانیت حضرت عائشہؓ کی مرہونِ منت ہیں کیونکہ اگر وہ محسنِ انسانیتؐ کی قربت محبوبیت کو خواتین کی رہنمائی کے سلسلے میں پے درپے علمی اور اجتہادی سوال و جواب کے ذریعہ وقف نہ فرمائیں اور بعد از وصال رسولؐ اپنی خداداد اعلیٰ علمی صلاحیت، بصیرت قوت حافظہ، حیرت ناک اجتہادی صفت اور صداقت و امانت کے ساتھ اس عظیم اثاثہ کیمیا کو منتقل نہ فرمائیں تو آج نوع انسانی کی یہ نصف صنف اللہ جل شانہٗ کی نعمت عظمیٰ سے محروم رہ جاتی۔

ام المومنین نے بچپن سے جوانی تک کا زمانہ رسالتمآبؐ کی معیت میں گذارا جو دنیا میں مکارم اخلاق کے لئے مبعوث ہوئے تھے۔ چنانچہ حضرت عائشہؓ کا اخلاق بھی نہایت اعلیٰ تھا، وہ بے حد سنجیدہ، فیاض، عابدہ، رحمدل اور قانع تھیں، آنحضرت کے وصال کے بعد ایک مرتبہ انہوں نے کھانا طلب کیا اور فرمایا : میں کبھی سیر ہو کر نہیں کھاتی کہ مجھے رونا نہ آتا ہو۔" ان کے شاگرد نے دریافت کیا کہ یہ کیوں؟ فرمایا مجھے وہ حالت یاد ہے جس میں آنحضرتؐ نے دنیا کو چھوڑا۔ خدا کی قسم دن میں دو مرتبہ کبھی سیر ہو کر آپؐ نے روٹی اور گوشت نہیں کھایا" (ترمذی)

ام المومنین اولاد سے محروم تھیں لیکن عام مسلمانوں کے بچوں، زیادہ تر یتیموں کو لے کر پرورش اور تعلیم و تربیت کرتی تھیں حتیٰ کہ شادی وغیرہ کے جملہ فرائض بھی انجام دیتی تھیں (موطا)، آپ کے کُل آزاد کئے ہوئے غلاموں کی تعداد ۶۷ تھی۔

محسنۂ انسانیت ام المومنین حضرت عائشہ صدیقۃ الکبریٰؓ چند روز بیمار رہ کر ۱۷ رمضان المبارک ۵۸ھ کی شب حضرت امیر معاویہؓ کے عہد حکومت میں

وصال فرما گئیں اور آپ کی وصیت کے مطابق دیگر ازواج مطہرات کے ساتھ جنت البقیع میں مدفون ہوئیں۔ نصف شب گذر چکی تھی مگر جنازہ میں اتنا کثیر ہجوم تھا کہ ابن سعد کے مطابق عید کا گمان ہو رہا تھا۔

ام المومنین کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بے پناہ محبت تھی۔ حضرت عائشہؓ کی فضیلت کا ایک زریں رُخ یہ بھی ہے کہ آپ ہی کے حجرہ کو نبی کریمؐ کا روضہ بننے کا شرف عظیم حاصل ہوا۔

حضرت مریم اور حضرت آسیہ کے کامل ہونے میں کوئی کلام نہیں لیکن حضرت صدیقہؓ خواتین کی سردار ہیں۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ کی ہمسری میں کسی کو بھی پیش نہیں کیا جا سکتا۔

جمیل نقوی



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# مقدمہ

## اُمّ المومنین حضرت عائشہ صدّیقہ کے علمی کمالات و امتیازی خصوصیات

از

مولانا ڈاکٹر محمد عبدالعلیم چشتی
ایم' اے۔ پی ایچ' ڈی
استاذ شعبۂ تخصص فی الفقہ
جامعۃ العلوم الاسلامیہ
بنوری ٹاؤن۔ کراچی

( ۱ )

استاد محترم سیّد جمیل احمد نقوی صاحب اُردو زبان کے قادر الکلام شاعر مستند نقاد اور صاحبِ طرز ادیب ہیں۔ کسی عربی درسگاہ کے فارغ التحصیل عالم نہیں مگر انھیں حدیث کے مطالعہ کا شوق ہے۔ اس شوق نے انھیں اُردو میں مسانیدِ صحابہؓ و صحابیاتؓ کی ترتیب پر کمربستہ کیا۔ موصوف نے پہلے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی "مسند علیؓ" مرتب کی جس پر میرے

برادر بزرگ نامور محدث وعلامۂ عصر مولانا محمد عبدالرشید صاحب نعمانی نے بصیرت افروز مقدمہ لکھا پھر موصوف نے مسندِ صحابیات ترتیب دی جو پروفیسر ڈاکٹر سید ابوالخیر کشفی صاحب کے مقدمہ کے ساتھ شائع کی گئی۔[1]

نقوی صاحب نے اب مشکوٰۃ المصابیح سے مسند عائشہؓ مرتب کی ہے۔ مشکوٰۃ المصابیح میں صحاح ستّہ کے علاوہ سنن دارمی وسننِ بیہقی کی احادیث بھی جمع کی گئی ہیں۔ مسند احمد بن حنبل میں مُسند عائشہؓ باریک عربی ٹائپ میں بڑی تقطیع کے دوسو ترپن (۲۵۳) صفحات پر محیط ہے۔ قاہرہ سے کئی بار شائع کی گئی ہے۔ اُسے اُردو میں ترجمہ کر کے شائع کرنے کی ضرورت ہے۔ دیکھیں یہ سعادت کس کے حصہ میں آتی ہے۔

اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی شخصیت علمی حیثیت سے بہت جامع شخصیت تھی۔ عہد رسالت کی خواتین میں ایسی جامع حیثیت شخصیت

---

[1] سنہ ۵۳-۱۹۵۴ء میں جب علم کتب خانہ میں کراچی لائبریری ایسوسی ایشن کے اسکول آف لائبریرین شپ کراچی کی مساعی سے سرٹیفکیٹ کورس کا چلن تھا۔ اُن ایام میں جمیل نقوی صاحب مذکورہ اسکول میں پڑھاتے اور عملی کام کراتے تھے۔ گذشتہ پچاس سال سے نقوی صاحب فن کتابداری کے مقتدر استاد کی حیثیت سے برصغیر پاک وہند میں ایک بلند مقام رکھتے ہیں۔ نقوی صاحب کا خط بھی بہت پاکیزہ، خوشنما اور خوبصورت ہے اور ساتھ ہی فن خطاطی اور اس کی ارتقائی تاریخ پر بھی بڑی گہری نظر رکھتے ہیں، سینکڑوں طلبہ نے اُن سے پڑھا اور کتابداری کا فن سیکھا۔ یہ ان کی محبت ہے کہ ان نامور شاگردوں میں مجھ جیسے گمنام وخلوت گزیں ناکارہ کو انھوں نے فراموش نہیں کیا جس کا ایک طویل زمانہ افریقہ میں گذرا اور کبھی ملاقات بھی نہ ہو سکی۔ ایک دن سرِراہ صدر کراچی میں ملاقات ہوئی تو لپٹ گئے۔ ان کی محبت نے مجھے بہت متاثر کیا۔ اللہ تعالیٰ ان کا سایہ تادیر قائم رکھے۔ آمین۔ چشتی۔



کوئی نہ تھی۔ یہی وجہ ہے کہ تفسیر، حدیث، فقہ، کلام، تصوف واخلاق، سیر وتاریخ اور شعر وادب، ہر گوشہ اور شعبۂ علم میں ائمۂ فن اُن کی گرانقدر معلومات اور اُن کے افکار ونظریات سے بحث کرتے ہیں جو اُن کی عبقریت اور اسلامی علوم وفنون کی تاسیس میں اُن کی مساعی جمیلہ کی شاہدِ عدل ہے۔

مولانا نعمانی جمیل نقوی اطال اللہ بقاءھما دونوں بزرگوں کی فرمائش تھی کہ یہ خاکسار اس پر مقدمہ لکھے۔ میری مصروفیات اتنی ہیں کہ کوئی نیا کام کرنا بہت مشکل ہوتا ہے مگر حضرت عائشہ کی عظمت، اُن سے عقیدت، محبت اور ان بزرگوں کے اخلاص نے مقدمہ لکھوایا ہے۔ اس میں اگر کچھ افادیت ہے تو وہ ان ہی کے اخلاص کا فیضان ہے۔ اور جو کوتاہی وغلطی ہے وہ میری سیئات کا اثر ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ میری سیئات سے درگذر فرما کر اسے حُسنِ قبول سے نوازے اور ہم سب کی مغفرت فرمائے۔ آمین

## (۲)

# اُمّ المؤمنین صدّیقہ بنت صدیق رضی اللہ عنہا

(شوال ۹ قبل ہجرت ۔ ۵۵۸ = ۶۱۴ ۔ ۶۷۸ ء)

عائشہ نام، صدیقہ اور حمیرا لقب، ام المؤمنین خطاب، ام عبداللہ کنیت ہے۔[1] ہجرت سے تین (۳) برس پہلے چھ (۶) سال کی عمر میں بیاہی گئیں۔ شوال ۱ھ میں نو (۹) برس کی تھیں کہ رخصتی ہوئی، ربیع الاول ۱۱ھ میں بیوہ ہوگئیں اور ۵۸ھ میں وفات پائی۔

انسان کی قدر و منزلت اس کے اخلاق و کردار کی پاکیزگی، زہد و ورع، جُود و سخا، راست وگفتاری، شیریں کلامی، فصیح و بلیغ طرزِ ادا، ژرف نگاہی، دقیقہ سنجی، زبردست حافظہ، ملکۂ استنباطِ مسائل و حلِ مشکلات، مجتہدانہ بصیرت و علمی فیضان سے ہوتی ہے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ان تمام صفات سے آراستہ تھیں اور مذکورہ بالا صفات میں اپنے معاصرین سے ممتاز تھیں، اُن کا بچپن حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی آغوش میں گذرا جن کا دولت کدہ دورِ جاہلی اور ابتدائے عہدِ اسلامی میں مادی و روحانی غذا کا مرکز تھا حضرت عبداللہ بن عباس کا

[1] شمس الدین محمد بن احمد الذہبی، سیر اعلام النبلاء تحقیق شعیب الارنؤوط، بیروت، مؤسسۃ الرسالۃ، ط: ۲، ۱۴۰۲ھ = ۱۹۸۲ء ج ۲ ص ۱۴۰



بیان ہے:

کانت قریش تألف منزل ابی بکر رضی اللہ عنہ بخصلتین العلم والطعام فلما اسلم، اسلم عامۃ من کان یجالسہ۔[1]

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے دولت کدہ سے قریش دوگونہ صفات علم و طعام کی وجہ سے مانوس تھے۔ چنانچہ جب وہ اسلام لائے تو ان کے ساتھ جن کا اٹھنا بیٹھنا تھا وہ سب مسلمان ہوگئے۔

عنفوانِ شباب کا زمانہ کاشانۂ نبوت میں بسر ہوا جو اسلام کی دعوت اور بنی نوعِ انسان کی اصلاح و ہدایت کا معدن و سرچشمہ تھا، رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کے انتقال کے بعد بقیہ زندگی یادِ الٰہی اور علم و دین کی خدمت میں گذری۔ انہی وجوہ سے مورخین و تذکرہ نگاروں نے ان کا تذکرہ شاندار الفاظ میں کیا ہے چنانچہ مورخ اسلام شمس الدین ذہبی المتوفی ۷۴۸ھ حسب ذیل الفاظ سے اُن تذکرہ آغاز کرتے ہیں:

عائشۃ ام المومنین بنت الامام الصدیق الاکبر خلیفۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابی بکر عبد اللہ بن قحافۃ عثمان بن عامر بن عمرو بن کعب سعد تیم بن مرۃ بن کعب بن لوی، القرشیۃ التیمیۃ، النبویۃ،

اُم المؤمنین عائشہ رض دختر امام صدیق اکبر خلیفۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم ابوبکر عبداللہ بن ابی قحافہ عثمان عامر بن عمر بن کعب بن سعد بن تیم بن مرۃ بن کعب بن لوی قرشیہ، تیمیہ، مکیہ، نبویہ، ام المؤمنین زوجۂ نبی صلی اللہ علیہ وسلم، خواتین امت میں مطلقاً سب سے فقیہہ تھیں۔

[1] عمرو بن بحر الجاحظ، البیان والتبیین تحقیق عبدالسلام محمد ہارون، ط: ۳، القاہرۃ مکتبہ الخانجی، ۱۳۸۸ھ، ج ۳ ص ۷۶ ابن ہشام، السیرۃ النبویہ تحقیق مصطفی السقا وغیرہ، القاہرہ، عیسی البابی الحلبی، ۱۳۷۵، ج ۱ ص ۲۴۹ - ۲۵۰۔

ام المومنین زوجة النبی
صلی اللہ علیہ وسلم افقہ نساء
الامة علی الاطلاق [1]

مورخ ذہبی نے طبقۂ اولیٰ کے حفاظِ حدیث میں حضرت عائشہؓ کا شمار کیا پھر لکھا ہے :

اُم عبداللہ حبیبة رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بنت
خلیفة رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم ابی بکر الصدیق
رضی اللہ عنہ من اکبر فقہاء
الصحابة [2]

ام عبداللہ محبوبۂ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، خلیفۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی دختر بلند ترین فقہا وصحابہ میں تھیں۔

فقیہ ابواسحاق الشیرازی المتوفی سنہ ۴۷۳ھ نے کتاب الفقہاء میں جلیل القدر مجتہدین صحابہ میں ان کا تذکرہ کیا ہے [3]

---

[1] الذہبی، ج ۱ صـ۱۲ موصوف نے دول الاسلام (حیدرآباد دکن، مطبع دائرة المعارف العثمانیہ، ۱۳۲۷ھ ج ۱ صـ۲۹) اعلمھن (خواتین میں سب سے بڑھ کر عالمہ تھیں) کے الفاظ لکھے ہیں۔

[2] الذہبی، تذکرة الحفاظ، ط: ۳۔ حیدرآباد دکن، مطبع مجلس دائرة المعارف العثمانیہ، ۱۳۷۵ھ ج ۱ صـ۲۷، جلال الدین عبدالرحمٰن السیوطی، طبقات الحفاظ، بیروت، دار الکتب علمیہ، ۱۴۰۳ھ صـ۱۶، جمال الدین ابن تغری بردی، النجوم الظاہرة فی اخبار مصر والقاہرة، القاہرة دار الکتب المصریہ۔ ب، ت ج ۱ صـ۱۵۰

[3] ابواسحاق ابراہیم الشیرازی، کتاب طبقات الفقہاء، بغداد، المکتبة العربیہ، سنہ ۱۳۵۶ھ صـ۱۷



حضرت عائشہؓ کا شمار ان بلند پایہ راویان صحابہؓ میں کیا گیا ہے جن کے سینوں میں احادیث رسول کا ذخیرہ سب سے زیادہ محفوظ تھا۔ بکثرت فتوے ان سے منقول ہیں نیز وہ پیش آمدہ مسائل کے حل میں بہت ممتاز تھے چنانچہ علامہ ابن حزم اندلسی متوفی سنہ ۴۵۶ھ الاحکام فی اصول الاحکام میں رقمطراز ہیں :

المکثرون من الصحابة رضی اللہ
عنہم من الفتیا عائشہ اُم
المومنین عمر بن الخطاب وابنہ
عبد اللہ علی بن ابی طالب، عبد اللہ
بن العباس، عبد اللہ بن مسعود،
زید بن ثابت، فہم سبعة یمکن
ان یجمع من فتیا کل واحد منہم
سفر ضخم، وقد جمع ابوبکر محمد
بن موسیٰ بن یعقوب ابن
امیر المومنین المامون فتیا
عبد اللہ بن العباس فی عشرین
کتابا وابوبکر المذکور احد ائمة
الاسلام فی العلم والحدیث [1]

صحابہ رضی اللہ عنہم میں جن سے بکثرت فتوے منقول ہیں ام المومنین حضرت عائشہؓ، عمرؓ بن الخطاب ان کے فرزند عبداللہ، علیؓ ابن ابی طالب، عبداللہ بن عباسؓ، عبداللہ بن مسعودؓ اور زید بن ثابتؓ ہیں۔ یہ وہ صحابہؓ ہیں کہ ان میں سے ہر ایک صحابی کے فتوے جمع کئے جائیں تو ایک ضخیم کتاب الفتاویٰ تیار ہوسکتی ہے۔ خلیفة المومنین مامون کے پرپوتے ابوبکر محمد بن موسیٰ بن یعقوب نے جو علم حدیث میں ائمہ اسلام میں تھے عبداللہ بن عباسؓ کے فتوے ایک ضخیم کتاب میں جمع کئے تھے۔

---

[1] علی ابن حزم اندلسی، الاحکام، القاہرة، مطبعة السعادہ، ۱۳۴۷ھ ج ۵ صـ۹۲
محمد بن ابی بکر المعروف بابن القیم الجوزیہ، اعلام الموقعین من رب العالمین
تحقیق محمد بن محی الدین عبدالحمید، مصر، مطبعة السعادہ ۱۳۷۴ء، ج ۱، صـ۲۰

## حل مشکل مسائل

اسی مجتہدانہ صفت کی وجہ سے حضرت عائشہ صدیقہؓ مرجع خلائق بنی ہوتی تھیں، چنانچہ صحابہ کرامؓ دینی امور میں اُن سے مشورہ کرتے اور مشکل مسائل اُن سے پوچھتے۔ ان کی رائے اور فتوے پر عمل کرتے تھے۔ چنانچہ حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ کا بیان ہے۔

ما اشکل علینا اصحاب محمد صلی اللہ
علیہ وسلم حدث قط فأ لنہ عائشۃ
الا وجدنا عندھا منہ علمًا [1]

حضرت عائشہؓ کے نامور تلمیذ مسروق بن اجداع المتوفی ۶۳ھ فرماتے ہیں:

لقد رأیت مشیخۃ اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یسأ لونھا عن الفرائض [2]

میں نے حضرت عائشہؓ سے فرائض کے مسائل پوچھتے بڑے بڑے صحابہؓ کو دیکھا ہے۔

امام زہریؒ کا بیان ہے۔

---

[1] محمد بن عیسیٰ الترمذی، سنن الترمذی، مطبع العلوم، ۱۲۶۵ھ، ص ۶۳۷،
ابن سعد کتاب الطبقات الکبیر، لیدن، مطبع بریل، ۱۹۰۴ء ج ۸ ص ۶۵
ابو نعیم احمد الاصفہانی، حلیۃ الاولیاء وطبقات الاصفیاء، بیروت،
دارالکتب العلمیہ۔ ب، ت ج ۲ ص ۴۴

[2] علی الہیثمی، مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، بیروت، دارالکتب ۱۹۶۸ء ط ۲،
ج ۹ ص ۲۴۳، ابو عبداللہ محمد الحاکم النیا بوری، المستدرک علی الصحیحین حیدر آباد
الدکن، مطبع مجلس دائرۃ المعارف العثمانیہ ۱۳۳۴ھ ج ۴ ص ۱۱، احمد بن حنبل،
المسند، بیروت، المکتب الاسلامی ۱۳۸۵ھ، ج ۶ ص ۶۷، ابو نعیم الاصفہانی،
ج ۲ ص ۵۰



لوجمع علم عائشۃ الی جمیع ازواج النبی صلی اللہ علیہ وسلم وعلم جمیع النساء لکان علم عائشۃ افضل [1]

تمام ازواج مطہراتؓ بلکہ خواتین کا علم اگر جمع کیا جائے تو حضرت عائشہؓ کا علم سب سے افضل ہوگا۔

ابن سعد کتاب الطبقات الکبیر میں لکھتے ہیں:

کانت عائشۃ قد استقلت بالفتوٰی فی خلافۃ ابی بکر وعمر وعثمان وھلم جرا الی ان ماتت [2]

حضرت عائشہؓ عہد صدیقی و فاروقی و عثمانی میں مستقل طور سے منصب افتاء پر ممتاز تھیں اور تاحیات ان کا فیض جاری رہا۔

حضرت عائشہؓ کا شمار مجتہدین و مفتیین صحابہ میں ہے اور صفت تفقہ میں شہرت و امتیاز کی ایسی اہمیت ہے کہ ائمہ اصول فقہ نے یہ قاعدہ بنایا ہے کہ ان کی روایت ایسی قوی حجت ہے کہ معارضۂ قیاس کی صورت میں قیاس کو نظر انداز کر کے ان کی روایت پر عمل کیا جائے گا اور غیر مجتہد فقہ کی روایت سے معارضہ کی صورت میں اصولِ قیاس پر عمل کیا جائے گا، روایت پر نہیں [3]

---

[1] خلیل الصفدی، فیسبادن، دارالنشر، ۱۴۰۲ھ، ج ۱۶ ص ۵۹۷

[2] ابن سعد ج ۲ ق ۲ ص ۱۲۶

[3] ابوبکر بن محمد بن احمد السرخسی، تحقیق ابوالوفا الافغانی، مصر، دارالکتاب العربی ۱۳۷۲ھ
ج ۱ ص ۹ - ۳۳۸ - زین الدین بن ابراہیم الشہیر بابن نجیم، فتح الغفار بشرح المنار
المعروف بمشکاۃ الانوار فی اصول المنار، مصر، مطبعۃ مصطفی البابی الحلبی ۱۳۵۵ھ
ص ۸، ابن امیر الحاج، التقریر والتحریر مصر، مطبعۃ الامیریۃ، بولاق ۱۳۱۶ھ
ج ۲ ص ۲۵، امیر بادشاہ تیسیر التحریر، مصطفی البابی والحلبی، ۱۳۵۱ھ ج ۳ ص ۵۲،
حسام الدین الاخسیکثی، الحامی مع النامی، کراچی، نور محمد اصح المطابع، ۱۳۷۷ھ

## حضرت عائشہؓ کے انداز تفقہ کا مذہب مالکی وحنفی پر اثر

حضرت عائشہؓ کا انداز تفقہ مالکی مذہب پر اسی طرح اثر انداز ہے جس طرح عبداللہ بن عمرؓ اور عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم کا انداز تفقہ اثر انداز ہوا ہے، چنانچہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی حجۃ البالغہ میں فرماتے ہیں تابعین میں .... سعید بن المسیب اور ابراہیم نخعی اور ان کے ہمپایہ علماء نے تمام الواب فقہ کی ترتیب کی، ان کے پاس اصول وقواعد مرتب تھے جن کو انہوں نے اپنے اسلاف سے حاصل کیا تھا، سعید بن المسیب اور ان کے تلامذہ کا نظریہ ومسلک یہ تھا کہ علماء حرمین کو فقہ میں پختگی ورسوخ حاصل تھا چنانچہ ان کے فقہی مذہب کی اساس عبداللہ بن عمرؓ، حضرت عائشہؓ اور عبداللہ بن عباسؓ کے فتوے اور مدینہ کے قاضیوں کے فیصلے ہیں، انہوں نے ان تمام اقوال وعلوم کی جستجو کی اور انہیں بقدر استطاعت جمع کیا، ان میں غور وفکر کیا، فقہاء وعلماء مدینہ کے جن مسائل کو اجماعی پایا ان کو اختیار کیا، اختلافی مسائل میں قوی وراجح کو اس نے ترجیح دی کہ بیشتر علماء کا اس کی طرف میلان پایا تھا یا وہ صراحۃً قیاس کے مطابق تھے یا وہ واضح طور پر کتاب وسنت سے ماخوذ ومستنبط تھے۔ انہوں نے اگر اپنے محفوظات میں مسئلہ کا جواب نہ پایا تو اس میں خود گفتگو کی بلکہ کتاب وسنت کے ایماء واقتضاء کا تتبع کیا ان وجوہ سے ان کے پاس ہر باب میں مسائل کا کافی ذخیرہ فراہم ہوگیا۔

ابراہیم نخعی اور ان کے تلامذہ کی رائے ومسلک یہ تھا کہ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ اور ان کے تلامذہ کا قول فقہ میں زیادہ قابل اعتماد ہے اس لئے علقمہ نے مسروق سے کہا تھا کہ کوئی فقیہ عبداللہ بن مسعودؓ سے زیادہ قابل وثوق نہیں اور



امام ابوحنیفہ نے امام اوزاعی سے کہا تھا کہ ابراہیم، سالم سے زیادہ فقیہ ہیں اگر صحابی ہونے کی فضیلت عبداللہ بن عمر میں نہ ہوتی تو میں کہتا کہ ان کی نسبت علقمہ میں فقاہت زیادہ ہے لیکن عبداللہ تو عبداللہ ہی ہیں۔

امام ابوحنیفہ کے مذہب کا ماخذ عبداللہ بن مسعودؓ کے فتوے حضرت علیؓ کے فیصلے اور قاضی شریح وقضاۃ کوفہ کے فتوے ہیں، انہی سے امام ابوحنیفہ نے بقدر امکان مسائل فقہ کو مدون کیا، اہل مدینہ کے آثار سے علماء مدینہ نے جس طرح تخریجات کی ہیں ایسے ہی علماء کوفہ کے آثار سے انہوں نے مسائل کی تخریج کی ہے، اس طرح ہر باب میں مسائل فقہ کی تدوین عمل میں آئی ہے۔

سعید بن المسیب فقہاء مدینہ کی اور ابراہیم نخعی فقہاء کوفہ کی زبان ہیں، سعید بن المسیب اور ابراہیم نخعی جب کوئی بات کہیں اور اس کا انتساب کسی سے نہ کریں تو اکثر وبیشتر ان کا کلام صراحۃً یا اشارۃً سلف سے ماخوذ ہوتا ہے فقہاء مدینہ وفقہاء کوفہ نے ان دونوں سے علوم کو حاصل کیا اور خوب سمجھ کر مسائل کو مستنبط ومدون کیا ہے[1]

یہاں یہ امر بھی ملحوظ خاطر رہنا چاہیئے کہ حضرت عائشہؓ کا انداز تفقہ، فقہ حنفی پر بھی کم وبیش اسی طرح اثر انداز ہوا ہے جس طرح وہ فقہ مالکی پر اثر انداز ہے۔ چنانچہ کتاب الآثار اور مسند ابی حنیفہ میں جو روایات اُن سے مروی ہیں وہ غالباً موطاء امام مالک میں ان سے مروی اور روایتوں سے کم نہ ہوں گی۔

## عالم کی عظمت وشہرت کا معیار

مورخین وارباب تذکرہ نے ایک نامور عالم کی عظمت

---

[1] ولی اللہ دہلوی، حجۃ اللہ البالغہ، بریلی، مطبع صدیقی، ۱۲۸۶ھ، ص۱۴۹

دشہرت کے دو معیار قرار دیئے ہیں، چنانچہ علامہ ابو الطیب عبد الواحد لغوی ۳۵۰ھ مراتب النحویین میں رقمطراز ہیں۔

انما شهرة العالم مصنفاته — عالم کی شہرت اس کی تصانیف اور اس سے
والرواية عنه [1] — روایت کرنے والوں سے ہوتی ہے۔

مذکورہ بالا ہر دو معیار سے دیکھا جائے تو حضرت عائشہ صدیقہؓ کا مرتبہ بہت بلند ہے بکثرت روایت کرنے والے صحابہ میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے بعد حضرت عائشہؓ کا نام آتا ہے۔

حضرت ابو ہریرہؓ سے کل تین ہزار تین سو ستر (۳،۳۷۰) حدیثیں روایت کی گئی ہیں اور ان کے تلامذہ کی تعداد بھی حضرت عائشہؓ کے تلامذہ سے زیادہ فرق یہ ہے کہ حضرت ابو ہریرہؓ کا ممتاز مجتہدین صحابہؓ میں شمار نہیں۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی احادیث کی مجموعی تعداد دو ہزار اکیاسی (۲۰۸۱) ہے صحاح ستہ میں روایت کرنے والے تلامذہ کی تعداد دو سو چوبیس (۲۲۴) ہے ان میں سب سے زیادہ روایت کرنے والے مندرجہ ذیل تلامذہ ہیں۔

۱- عروۃ بن الزبیر (۲۲-۹۳ھ = ۶۴۳-۷۱۲ء) انہوں نے ان سے راست ایک ہزار پچاس حدیثیں (۱۰۵۰) روایت کی ہیں جو مسند عائشہؓ کا نصف حصہ ہے اور

۲- اسود بن یزید بن قیس نخعی کوفی المتوفی ۷۵ھ نے ایک سو سترہ (۱۱۷) اور ان کے بھانجے۔

---

[1] عبد الواحد اللغوی، مراتب النحویین تحقیق محمد ابو الفضل ابراہیم القاہرہ: مکتبہ نہضۃ مصر، ۱۳۷۵ھ، ص ۴۹ و ۵۰



۳- ابراہیم بن یزید بن قیس نخعی کوفی المتوفی ۹۶ھ نے سات سو ستائیس (۷۲۷) حدیثیں روایت کی ہیں۔

۴- قاسم بن محمد بن ابی بکر المتوفی ۱۰۶ھ نے ایک سو سینتیس (۱۳۷) حدیثیں روایت کی ہیں۔

۵- عمرہ بنت عبد الرحمٰن انصاریہ نے بہتر (۷۲) حدیثیں روایت کی ہیں۔

عروۃ بن الزبیرؒ کے تلامذہ میں ان کے تلمیذ و فرزند:

۱- ہشام نے پانچ سو چورانوے (۵۹۴) حدیثیں روایت کی ہیں۔

۲- محمد بن مسلم بن شہاب زہری نے تین سو چھپن حدیثیں روایت کی ہیں [1]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے ذخیرۂ احادیث میں ایک سو چوہتر (۱۷۴) حدیثیں متفق علیہ ہیں امام بخاری و امام مسلم دونوں نے انہیں اپنی کتاب کی زینت بنایا اور چون (۵۴) روایتیں ایسی ہیں جنہیں امام مسلم نے صحیح مسلم میں نقل کیا ہے اور بقیہ روایتیں سنن اربعہ میں منقول ہیں [2]

حضرت عائشہؓ کے تلامذہ کی تعداد سینکڑوں سے متجاوز ہے ان کثیر تلامذہ میں جن تلامذہ کی روایتوں کو اصح الاسانیہ ہونے کا امتیاز حاصل ہے وہ ہدیۂ ناظرین ہیں۔

خطیب بغدادی نے کتاب الجامع بین اخلاق الراوی والسامع میں احمد بن سعید دارمی کی سند سے نقل کیا ہے کہ:

---

[1] یوسف بن عبد الرحمٰن المزی، تحفۃ الاشراف بمعرفۃ الاطراف، بمبئی الدار القیمہ ۱۴۰۰ھ، ج ۱۱ ص ۳۴۸-۴۸۸ و ج ۱۲ ص ۲۴۲-۴۰۸ (مقدمہ ناشر)

[2] الذہبی، ج ۲ ص ۳۹، ابن القیم الجوزیۃ، ج ۱ ص ۲۵

میں نے محمود بن غیلان (المتوفی ۹۳۹ھ) کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ وکیع بن الجراح سے پوچھا گیا کہ تلامذۂ عائشہؓ کے سلسلۂ اسانید!

| | |
|---|---|
| ۱۔ ہشام بن عروۃ عن ابیہ عن عائشہؓ | ۱۔ ہشام بن عروہ از عروہ از عائشہ |
| ۲۔ وافلح بن حمید عن القاسم عن عائشہؓ | ۲۔ افلح بن حمید از قاسم از عائشہ |
| ۳۔ وسفیان (عن الاعمش عن ابراہیم عن الاسود عن عائشہ | ۳۔ سفیان (از اعمش) از ابراہیم از اسود از عائشہ |

میں کونسی سند سب سے زیادہ پسندیدہ سند ہے، فرمایا کہ ہم اپنے اہل بلد کی سند کے ہمپایہ کسی سند کو نہیں سمجھتے لیکن احمد بن سعید دارمی فرماتے ہیں' میں کہتا ہوں ہشام بن عروۃ عن ابیہ عائشہؓ مجھے سب سے زیادہ محبوب ہے اور ہمارے اصحاب کو دیکھا وہ اس سند کو ترجیح دیتے تھے۔

(غالباً حافظ سیوطیؒ کا اس پر تبصرہ یہ ہے کہ) اس وقت ایک متعین سند پر مطلقاً اصح الاسناد کا حکم ہوا حالانکہ کسی اور راجح کے بغیر کسی) دوسری سند پر ترجیح دینے پر ان کا اتفاق نہیں[1]

محمد بن عبداللہ حاکم نیشاپوری المتوفی ۴۰۵ھ معرفۃ علوم الحدیث میں اصح الاسانید المکثرین من الصحابۃ (صحابہؓ میں بکثرت روایت کرنے والوں کی صحیح ترین سند) کی سرخی کے تحت حضرت عائشہؓ کی سند کے متعلق رقمطراز ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ عبیداللہ بن عمر بن حفص بن عاصم بن عمر بن الخطاب عن القاسم | ۱۔ عبیداللہ بن عمر بن حفص بن عاصم بن عمر بن الخطاب از قاسم بن |

---

[1] السیوطی' تدریب الراوی فی شرح تقریب النواوی تحقیق عبدالوہاب عبداللطیف' مدینہ، المکتبۃ العلمیۃ، ۱۳۷۹ھ، ص۳۱



| | |
|---|---|
| بن محمد ابی بکر عن عائشہؓ | محمد بن ابی بکر از عائشہؓ |
| ۲۔ محمد بن مسلم بن عبیداللہ بن الزبیر بن العوام بن خویلد القرشی عن عائشہؓ[1] | ۲۔ محمد بن مسلم بن عبیداللہ بن شہاب زہرۃ قرشی از عروۃ بن الزبیر بن العوام بن خویلد از عائشہؓ |

لیکن پہلی سند کے متعلق یحییٰ بن معین فرماتے ہیں کہ سلسلۂ سند مشبکۃ بالذہب (اس کی کڑیاں سونے کی زنجیر میں پیوستہ ہیں) ہے[2]

## اصح الاسانید کا ثمرہ

اصح الاسانید کا فائدہ یہ ہے کہ اگر کسی ایسی حدیث اس سے معارضہ کرے جس کے متعلق کسی امام فن نے اس کے اصح ہونے کی تصریح نہ کی ہو تو اصح ہونے کی صراحت سے قابل ترجیح ہوگی اور اگر صحیح کا کسی ایسی حدیث سے معارضہ ہو جس پر اصح ہونے کی تصریح نہ ہو تو قابل ترجیح امور کو دیکھا جائے جو امر زیادہ قابل ترجیح ہوگا اس کے مطابق حکم کیا جائے گا ورنہ ان قرآئن کو دیکھا جائے گا جو ان دو حدیثوں میں سے کسی ایک حدیث کو حاوی ہے اس کو دوسری حدیث پر تقدم حاصل ہوگا[3]

اکابرین یعین، حفاظ حدیث وفقہا دسبعہ جو اکابر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی

---

[1] الحاکم بوری، معرفۃ علوم الحدیث، القاہرۃ، مطبۃ دار الکتب المصریۃ' ۱۳۵۶ھ ص۵۵ علامہ ذہبی نے عبیداللہ بن عمر کے تذکرہ میں اس سند کے متعلق "الذہب المشبک بالدر (یہ سونا موتیوں کے ساتھ پیوستہ ہے) کے الفاظ لکھے ہیں (سیر اعلام النبلاء، ج ۶ ص۳۰۵)

[2] ایضاً

[3] محمد بن اسماعیل الامیر: توضیح الافکار لمعانی تنقیح الانظار تحقیق محمد محی الدین عبدالحمید' القاہرۃ، مکتبۃ الخانجی، ۱۳۶۶ھ ج ۱ ص۳۷

موجودگی میں فتویٰ دیتے تھے ان میں اکثر و بیشتر حضرت عائشہؓ، حضرت عمر اور حضرت علی رضی اللہ عنہم کے تربیت یافتہ و شاگرد تھے، چنانچہ ابن قیم الجوزیہ، اعلام الموقعین میں رقمطراز ہیں:

اکابر التابعین کانوا یفتون فی الدنیا و یستفتیہم الناس واکابر الصحابۃ حاضرون، یجوزون لھم ذالک واکثرھم اخذوا عن عمر وعائشۃؓ وعلی [1]

اکابر تابعین جو دینی امور میں فتویٰ دیتے تھے اور لوگ ان سے فتوے لیتے تھے حالانکہ بڑے بڑے صحابہ موجود تھے اور وہ اس امر کو ان کے لئے روا رکھتے تھے ان میں سے بیشتر نے علوم کی تحصیل حضرت عمر، حضرت عائشہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہم سے کی تھی،

مکثرین صحابہؓ (بکثرت روایت کرنے والے صحابہ) واکابر تابعینؒ کم و بیش حضرت عائشہؓ کے شاگرد تھے، اس سے یہ حقیقت واضح ہوجاتی ہے کہ قرآن و سنت کی اشاعت اور فقہاء کرام کی تعلیم و تربیت میں حضرت عائشہؓ کی خدمات حضرت عمر و علی رضی اللہ عنہما کی خدمات کے ہمپایہ ہیں اس امر کا اندازہ اس بات سے بھی کیا جا سکتا ہے کہ خواتین میں حضرت عائشہؓ کی تین خاتون شاگردوں سے بڑھ کر کوئی عالمہ و علامہ نہ تھیں، چنانچہ حافظ ابن کثیر البدایہ والنہایہ میں رقمطراز ہیں:

لم یکن فی النساء اعلم من تلمیذھا عمرۃ بنت عبدالرحمن وحفصۃ بنت سیرین وعائشۃ بنت طلحۃ [2]

عورتوں میں ان کی شاگرداؤں میں عمرہ دختر عبدالرحمٰن، حفصہ دختر سیرین اور عائشہ دختر طلحہؓ سے زیادہ علم رکھنے والی کوئی اور خاتون نہ تھی

[1] ابن القیم الجوزیہ، ج ۱ ص ۲۵

[2] ابن کثیر البدایۃ والنہایۃ، القاہرۃ، مطبعۃ السعادۃ، ۱۳۵۸ھ ج ۸ ص ۹۲



حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خصوصیت یہ بھی ہے کہ انہوں نے اپنے معاصرین پر علمی گرفتیں کیں، ان کی تصحیح کی، ان پر استدراک کیا چنانچہ مورخ ابن کثیرؒ نے لکھا ہے:

قد تفردت ام المومنین عائشۃؓ بمسائل عن الصحابۃ لم توجد الا عندھا، وانفردت باختیارات ایضاً وردت اخبار بخلافھا بنوع من التاویل، وقد جمع ذالک غیر واحد من الائمۃ [1]

ام المؤمنین حضرت عائشہؓ بعض مسائل میں صحابہ کرامؓ سے منفرد ہیں جو ان کے سوا کسی اور کے پاس نہیں مل سکے، ان کے بعض مختار مسائل ہیں جن میں وہ منفرد ہیں اور بعض روایات حضرت عائشہؓ کی احادیث کے خلاف آتی ہیں جن میں ایک نوع کی تاویل کی گنجائش نکل سکتی ہے۔ اس قسم کی روایات کو بہت سے ائمہ نے جمع کیا ہے۔

اس موضوع پر سب سے پہلے شیخ ابو منصور عبدالمحسن بن محمد بغدادی نے کتاب لکھی تھی جو پچیس (۲۵) حدیثوں پر مشتمل تھی پھر علامہ بدرالدین محمد بن بہادر زرکشی المتوفی ۷۹۴ھ نے الاجابہ مایراد وما استدرکتہ عائشۃ علی الصحابہ لکھی جو سعید الافغانی کی تحقیق سے پہلی بار متوسط تقطیع کے ۲۲۸ صفحات میں المطبعۃ الہاشمیہ دمشق سے ۱۹۳۹ء میں شائع کی گئی تھی پھر المکتب الاسلامیہ نے بیروت سے ۱۹۷۱ء میں شائع کی۔

علامہ زرکشی نے الاجابہ کی وجہ تالیف میں آٹھ (۸) ایسے امور کی نشاندہی کی ہے جو حضرت عائشہؓ کی بصیرت، حق گوئی و بیباکی، وسعت قلب و نظر اور دقتِ فکر کی شاہد ہیں، وہ لکھتے ہیں:

۱۔ یہ وہ کتاب ہے جس میں حضرت عائشہ صدیقہؓ کے مفردات کو میں جمع کیا ہے۔

[1] ایضاً

۲۔ یا ان مسائل کو جن میں انہوں نے معاصرین سے اختلاف کیا ہے۔

۳۔ یا کسی امر میں ان کے پاس کوئی روشن دلیل وسنت موجود تھی۔

۴۔ یا کسی باب میں ان کے پاس راسخ علم کی فراوانی تھی۔

۵۔ یا انہوں نے کسی امر میں اپنے معاصر علماء کی تردید کی۔

۶۔ یا ان کے ہمعصر نامور علماء نے اپنے قول سے رجوع کیا اور ان کی ہمنوائی کی

۷۔ یا انہوں نے فتویٰ لکھا یا

۸۔ یا انہوں نے اپنی رائے کا اظہار و اجتہاد کیا جسے انہوں نے سب سے زیادہ قوی سمجھا [1]

علامہ جلال الدین سیوطیؒ نے اس کتاب کی تلخیص کی اور کہیں کہیں مناسب اضافہ کیا نیز ابواب فقہ پر مرتب کرکے اس کا نام عین الاصابہ[2] رکھا جسے علامہ سید سلیمان ندویؒ نے سیرت عائشہؓ کی دوسری اشاعت میں شائع کیا۔

## روایات عائشہؓ کی عہد اموی میں سرکاری طور پر تدوین

حضرت عائشہؓ کی روایات پہلی صدی ہجری میں قید تحریر میں آگئی تھیں چنانچہ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے جن کا دور خلافت ۹۹ - ۱۰۱ھ ہے قاضی مدینہ ابوبکر بن محمد حزم المتوفی سنہ ۱۱۷ھ کو فرمان شاہی بھیجا تھا کہ جو ذخیرۂ حدیث بروایت عمرہ بنت عبدالرحمٰن انصاریہ المتوفاۃ سنہ ۵۸ھ عن عائشہؓ آپ کے پاس محفوظ ہے

[1] بدرالدین محمد الزرکشی، الاجابہ بایراد ما استدرکتہ عائشہؓ علی الصحابہ تحقیق سعید الافغانی، دمشق، المطبعۃ الہاشمیہ، ۱۳۵۸ھ، صا و ۲

[2] یہ کتاب مع اردو ترجمہ اس مسند کے آخر میں شامل ہے۔



قلمبند فرما کر ارسال فرمائیں، اسی طرح کا فرمان قاسم بن محمد المقتول سنہ ۱۰۷ھ کو بھیجا تھا[1]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے تلامذہ کی کثرت پھر تلامذہ کی جلالت قدر و شناس تفقہ و اجتہاد اور حضرت عائشہؓ کی روایات کی کتابی صورت میں تدوین کا راز یہ تھا کہ انہوں نے رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کے پاکیزہ علم سے اپنے قلب و نظر کو ایسا منور کیا تھا کہ اس سے روشنی حاصل کرنے کا ہر محدث و فقیہ محتاج تھا، حضرت عائشہؓ کی عظمت و جلالت علمی ان کی شہرت و قبولیت کی ایک بڑی وجہ یہی علم تھا چنانچہ مورخ ذہبی نے لکھا ہے:

فروت عنہ علما کثیرا طیبا مبارکا فیہ [2]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت زیادہ پاکیزہ و بابرکت علم نقل کیا ہے۔

انہی وجوہ سے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی فضیلت و برتری سب پر عیاں ہے صحیحین میں حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ سے روایت ہے۔

کمل من الرجال کثیر ولم یکمل

مردوں میں بہت کامل ہوئے ہیں لیکن عورتوں

[1] ابن ابی حاتم، تقدمۃ الجرح والتعدیل، حیدرآباد الدکن، مطبعۃ مجلس دائرۃ المعارف العثمانیہ، ۱۹۵۲ء، صا۲، احمد بن علی بن حجر العسقلانی، تہذیب التہذیب، حیدرآباد الدکن، دائرۃ المعارف النعمانیہ، ۱۳۲۷ھ ج ۱۲ ص ۴۳۹، محمد عجاج الخطیب السنۃ قبل التدوین، دمشق، دار الفکر للطباعۃ والنشر، ۱۴۰۱ھ، ط: ۵، ص ۳۲۹۔

[2] الذہبی، ج ۲ ص ۱۳۵

[3] صحیح البخاری، ج ۱ ص ۳۲، صحیح مسلم، ج ۲ ص ۱۲۵

| | |
|---|---|
| من النساء غیر مریم بنت عمرانؑ وآسیة امرأة فرعون وان فضل عائشة علی النساء کفضل الثرید علی سائر الطعامؓ | میں مریم بنت عمران اور فرعون کی بیوی آسیہ کے سوا کوئی کامل نہیں ہوئی، عورتوں پر حضرت عائشہؓ کی فضیلت ایسی ہے جیسے ثرید کی فضیلت بقیہ کھانوں پر۔ |

## مفسرین صحابہؓ میں حضرت عائشہ کا مقام

علامہ جلال الدین سیوطیؒ نے الاتفاق فی علوم القرآن میں طبقات المفسرین کے زیرعنوان صحابہؓ میں صرف دس (۱۰) صحابہ؛ حضرت ابوبکر، عمر، عثمان، عبداللہ بن مسعود، عبداللہ بن عباس، ابی بن کعب، زید بن ثابت، ابوموسیٰ اشعری اور عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہم کی نشاندہی کی، پھر لکھا ہے:

| | |
|---|---|
| اما الحلفاء فاکثر من ردی عنہ منہم علی بن ابی طالبؓ والروایة عن الثلاثة نزرة جدا، وکان السبب فی ذلک تقدم وفاتہم، کما ان ذلک ھو السبب فی قلة روایة ابی ابکر رضی اللہ عنہ الحدیث، و لا احفظ عن ابی بکر رضی اللہ عنہ فی التفسیر الا آثارا قلیلة جد الاتکاد تجاوز العشرة [۲] | خلفاء اربعہ میں تفسیر سے متعلق روایتیں سب سے زیادہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منقول ہیں اور تین خلیفہ حضرت ابوبکر، عمر و عثمان رضی اللہ عنہم سے بہت کم روایتیں مروی ہیں، اس کا سبب یہ ہے کہ انہوں نے بہت پہلے وفات پائی اور حضرت ابوبکرؓ سے حدیث کے باب میں کم روایتیں کی جانے کی علت بھی یہی ہے قرآن کی تفسیر کے سلسلہ میں ان سے بہت کم احادیث و آثار منقول ہیں اور میری یادداشت |

[۱] صحیح البخاری، ج ۱، ص ۳۲، صحیح مسلم، ج ۲ ص ۱۲۵

[۲] السیوطیؒ، الاتقان فی علوم القرآن تحقیق محمد ابوالفضل ابراہیم، القاہرة، مکتبة المشہد الحسینی ۱۹۶۷ء، ج ۴ ص ۲۰۴



میں وہ دس (۱۰) سے زیادہ نہیں۔

حضرت عائشہؓ سے قرآنی آیات کی تفسیر کے سلسلہ میں کثیر روایات آئی ہیں جس نے تفسیر ابن کثیر کا سرسری مطالعہ کیا ہے وہ ہمارے اس دعوے کی تصدیق کرے گا پھر اس حقیقت کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا کہ امت میں تنہا حضرت عائشہ صدیقہؓ کو یہ فخر حاصل ہے کہ وحی ان کے لحاف میں اترتی تھی وہ اس کی دانایان اسرار سے تھیں فقیہ و مجتہدہ تھیں اور مجتہد کی نظر آیات احکام پر نہایت گہری ہوتی ہے اگر جستجو اور تتبع کیا جائے تو تفسیر کے باب میں ان سے جو روایات مروی ہیں وہ حضرت ابوبکرؓ اور عبداللہ بن زبیرؓ سے بہت زیادہ نکلیں گی، ان وجوہ ثلاثہ کے باوجود علامہ جلال الدین سیوطیؒ کا حضرت عائشہؓ کو مفسرین صحابہ کے اس طبقہ میں ذکر نہ کرنا اور اپنی کتاب طبقات المفسرین میں بھی انہیں نظر انداز کرنا موجب حیرت ہے، وہ بلاشبہ اسی طبقہ میں داخل ہیں اور اس سے زیادہ حیرت و تعجب کی بات یہ ہے کہ ان کے نامور تلمیذ شمس الدین محمد بن علی داؤدی اور المتوفی سنہ ۹۴۰ھ نے اپنی کتاب طبقات المفسرین میں حضرت ابوبکر، عمر، عثمان، علی بن ابی طالب، ابی بن کعب، عبداللہ بن مسعود، زید بن ثابت، عبداللہ بن زبیر اور ابوموسیٰ اشعری جیسے اکابر مفسرین صحابہ کا سرے سے ذکر ہی نہیں کیا ہے۔

## علم مصالح دینیہ و اسرار شریعہ میں حضرت عائشہؓ کا مقام

اسرار شریعت و مصالح دین کا علم نہایت دقیق علم ہے اس علم میں جن معدودے چند دقیقہ اس صحابہؓ کو دستگاہ کامل تھی اسی زمرہ میں حضرت عائشہؓ کا شمار ہے چنانچہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی حجة اللہ البالغہ میں رقمطراز ہیں:

رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم نے علم اسرار و مصالح شریعت کے اصول و

فروع کی داغ بیل ڈالی ، اس کی سرزمین ہموار کی اور فقہاء صحابہ جیسے امیرالمومنین، عمر، علی، زید بن ثابت ، ابن عباس اور عائشہ رضی اللہ عنہا وعنہم نے اس علم سے بحث کی اور ان امور میں رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے رہنما نقوش پر گامزن رہے اور مصالح دینیہ کے وجوہ و اسباب کی نشاندہی کی [1]

## ادبا، خطباء صحابہ میں حضرت عائشہ رضؓ کا مرتبہ و مقام

سحر طراز خطیبوں اور بلند پایہ ادیبوں میں حضرت عائشہ رضؓ کا مقام بہت بلند تھا انہوں نے حضرت ابوبکر رضؓ کی آغوش میں تربیت پائی تھی جن کا دولت کدہ شعر و ادب اور تاریخ و انساب کا گہوارہ تھا، ان کی خطابت اور برمحل و برجستہ ادیبانہ مسکت جوابات کا رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی اعتراف تھا چنانچہ ایک موقعہ پر فرمایا تھا :

انها ابنته ابی بکر [2] — آخر وہ ابوبکر رضؓ کی بیٹی ہیں۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے :

واللہ ما رأیت خطیبا قط ابلغ ولا افصح ولا اقطن من عائشة رضؓ [3]

بخدا میں نے حضرت عائشہ رضؓ کے معاصرین میں ان سے زیادہ فصیح و بلیغ اور زیادہ ذہین وفطین خطیب نہیں دیکھا۔

حضرت عائشہ رضؓ کے فصیح و بلیغ خطبوں اور ناصحانہ وادیبانہ جملوں سے

---

[1] ولی اللہ الدہلوی، حجۃ اللہ البالغہ ، ص ۶

[2] مسلم بن الحجاج القشیری، صحیح مسلم، دہلی، مطبع انصاری ۱۳۰۹ھ، ص ۲۸۵

[3] الہیثمی، ج ۹ ص ۲۴۳



حدیث اور تاریخ و ادب کی کتابیں بھری ہوئی ہیں، حدیث ام زرع ، (قصہ ام زرع ) انہی کی روایت سے کتب حدیث میں محفوظ ہے جس کی شرح ائمہ لغت نے لکھی ہے اور ان میں سے بعض چھپ گئی ہیں، تاریخ الطبری اور العقد الفرید از ابن عبد ربہ ان کے معرکۃ الآرا خطبوں سے مالامال ہیں، اور ان کی ادبی شان کا شاہد عدل ہیں۔

## حضرت عائشہ رضؓ کی یکتا و یگانہ خصوصیات

حضرت عائشہ رضؓ کو مذکورۂ بالا صفات کے علاوہ مندرجہ ذیل ایسی امتیازی خصوصیات حاصل تھیں جن میں امت میں کوئی ان کا سہیم و شریک نہیں چنانچہ وہ فرماتی تھیں :

۱- فرشتہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں میری تصویر لے کر حاضر ہوا۔

۲- رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے نکاح کیا جب میں سات برس کی تھی۔

۳- میں نو برس کی عمر میں آپؐ کی حرم میں داخل ہوئی ۔

۴- باکرہ خواتین میں مجھ سے شادی ہوئی اور کسی سے نہیں ۔

۵ - رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم جب میرے ساتھ استراحت فرماتے، میرے لحاف میں وحی آتی تھی ۔

۶- میں خواتین و ازواج مطہرات میں آپؐ کو سب سے زیادہ محبوب تھی۔

۷- میری وجہ سے امت کو تیمم کی رخصت ملی۔

۸- جبریل امین کو میں نے دیکھا ۔

۹- میری پاکدامنی و برأت میں دس (۱۰) قرآنی آیات اتریں۔ [1]

---

[1] الحاکم النیساپوری ، ج ۴ ص ۱۰

اس کے علاوہ چند اور بھی فضیلتیں اور امتیاز آپؓ کو حاصل تھے۔

۱۰- انہیں اپنی باری میں دو دن ملتے تھے اس لئے کہ حضرت سودہ رضی اللہ عنہا نے اپنی باری کا دن بھی انہیں دیدیا تھا۔

۱۱- رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم نے انتقال کے وقت مسواک کرنا چاہی تو آپؓ نے اسے چبا کر نرم کر کے سرکار دوعالمؐ کے دہن مبارک میں رکھا اس طرح دم واپسیں آپؐ کے لعاب دہن کے ساتھ حضرت عائشہؓ کا لعاب دہن یکجا ہوا[1]

۱۲- آپؐ نے حضرت عائشہؓ کے آغوش (بین سحری ونحری) میں انتقال فرمایا۔

۱۳- رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات بھی انہی کی باری کے دن ہوئی تھی۔

۱۴- انہی کے حجرہ میں آپؐ کی تدفین ہوئی۔

۱۵- وہ مسلمان گھرانے میں پیدا ہوئی تھیں، ماں باپ دونوں اسلام کی دولت سے سرشار تھے ازواج مطہرات میں یہ امتیاز بھی انہی کو حاصل تھا۔

۱۶- رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے دن ان کا گھر فرشتوں سے معمور تھا۔

## روافض کے عقائد باطلہ کی تردید

مورخ اسلام ذہبی نے سیر اعلام النبلاء میں تصریح کی ہے کہ حدیث میں آیا ہے، رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم پاک وپاکیزہ چیز کو پسند فرماتے تھے، یہ روایت روافض کے عقائد ونظریات کے بطلان کی

---

[2] ابن کثیر، البدایہ والنہایہ ج ۸ ص۹۲



نہایت واضح دلیل ہے آپؐ نے فرمایا کہ اگر میں امت میں کسی خلیل بناتا تو ابوبکرؓ کو بناتا لیکن اخوت اسلام سب سے افضل ہے۔

آپؐ نے سب سے افضل وبہتر مرد کو اپنا حبیب اور اپنی امت میں سب سے بہتر وافضل خاتون کو اپنا محبوب بنایا، اب جو بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دو حبیبوں سے بغض وعداوت رکھے وہ بارگاہ الٰہی اور دربار رسالت میں مبغوض قرار پانے کے لائق ہے[1]

## حضرت عائشہؓ کی جنگ جمل میں شرکت

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا مجتہدہ تھیں، ان کی جنگ جمل میں شرکت ایک اجتہادی غلطی تھی، انہوں نے ہر دو گروہ میں اصلاح کی خاطر شرکت کی تھی، بنوضبہ اور بنو ازد ان کی رائے پر غالب آگئے اور حضرت علیؓ سے جنگ کرنے لگے اس لئے اہل سنت والجماعت نے انہیں فاسق قرار دیا اور متکلمین اسلام نے حضرت طلحہؓ و زبیرؓ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو خاطی کے سوا کچھ نہیں کہا[2] حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو اپنی اس شرکت

---

[1] الذہبی ج ۲ ص۱۴۲

[2] چنانچہ عبدالقاہر البغدادی المتوفی سنہ ۴۲۹ھ، اصول الدین (استانبول، مطبعۃ الدولہ، ۱۳۴۶ھ، ص۲۸۹) میں رقمطراز ہیں۔

اجمع اصحابنا علی ان علیا رضی اللہ عنہ کان مصیبًا فی قتال اصحاب الجمل وفی قتال اصحاب معاویۃ بصفین، وقالوا فی الذین قاتلوہ بالبصرۃ انہم کانوا علی الخطاء، وقالوا فی عائشۃ وفی طلحۃ والزبیر انہم اخطاء ولم یفسقوا لأن عائشۃ قصدت الاصلاح بین الفریقین فغلبها بنوضبۃ وبنو الازد علی رایها، فقاتلوا علیاً فهم الذین فسقوا دونها، نیز الذہبی ج ۲ ص۱۹۳

(جوایک چُوک تھی) پر بہت ندامت تھی[1]

## صحابہؓ سے بغض وعداوت

مذکورۃ بالاخصوصیات وفضائل کے باوجود جو فرقہ بھی اُم المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے بغض وعداوت رکھتا ہے اور انہیں سب وشتم کرتا یا قذف وتہمت کا قائل ہے وہ بالاتفاق دائرہ اسلام سے خارج اور کافر ہے چنانچہ علامہ علاءالدین آفندی قرۃ عیون الاخیار تکملہ والمختار علی الدرالمختار شرح تنویرالابصار میں لکھتے ہیں۔

اما قذف عائشةؓ فکفر بالاجماع وهکذا انکار صحبة الصدیق لمخالفة نص الکتاب[2]

لیکن حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو تہمت قذف سے متہم کرنا بالاتفاق کفر ہے اور اسی طرح حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کی صحابیت کا انکار کرنا بھی اس لئے کہ یہ حکم قرآنی کی صحیح خلاف ورزی ہے

## مسند

سَنَد، یسنُد کے معنی اعتماد کرنا ہیں اور اَسْنَدَ الحدیث الی قائلہ کے معنی ہیں ناقل کے نام ساتھ حدیث کی نسبت قائل کی طرف کرنا[3] اس سے مُسْنَد کا لفظ بنا ہے۔ مسند کے اصطلاحی معنی مندرجہ ذیل ہیں۔

---

[1] الذہبی، ج ۲ ص ۱۹۳

[2] علاءالدین آفندی، قرۃ عیون الاخیار، کراچی، ایچ، ایم، سعید کمپنی ب'ت'ج، ص ۱۶۲
ابن عابدین ردالمحتار ۳/۳ ص ۲۳۷ والہ تنبیہ الولاۃ والحکام علی احکام شاتم خیرالانام اواحد اصحابہ الکرام وعلیہم الصلاۃ والسلام، لاہور، سہیل اکیڈیمی، ط: ۲، ۱۹۸۰ء، یہ مجموعہ رسائل ابن عابدین کے ساتھ شائع کیا گیا ہے۔

[3] احمد بن محمد الفیومی، المصباح المنیر فی غریب الشرح الکبیر للرافعی، مصر، مصطفیٰ البابی الحلبی، ۱۳۶۹ھ، ج ۱، ص ۳۱۱-۳۱۲ (مادہ سند)



المُسْنَد، الکتاب الذی جمع فیه ما اسنده الصحابة ای رووه[1]

مُسند وہ کتاب ہے جس میں ان روایات کو جمع کیا جائے جنہیں صحابہؓ نے روایت کیا ہے۔

محدثین کی اصطلاح میں مُسند وہ کتاب ہے جس میں حدیثیں صحابہؓ کے ناموں پر مرتب ہوں اس ترتیب کے حسب ذیل اقسام ہیں۔

۱۔ اسماء صحابہ میں حروف تہجی کا اعتبار کیا جائے تو سب سے پہلے حضرت ابوبکرؓ سے مروی احادیث کو نقل کیا جائے گا[2] پھر اسامہؓ کی اور اس کے بعد حضرت انسؓ کی احادیث نقل کی جائیں گی۔

۲۔ اسلام لانے میں سبقت کے اعتبار سے احادیث کو ترتیب تو عشرہ بشرہ کی احادیث کو تمام صحابہ کی احادیث سے پہلے نقل کیا جائے گا اور خلفاء راشدین کی حدیثیں خلافت کی ترتیب پر سب سے پہلے لکھی جائیں گی پھر بدری صحابہؓ کی پھر اہل حدیبیہ کی پھر فتح مکہ کے بعد اسلام لانے والے صحابہؓ کی حدیثیں لکھی جائیں گی۔

۳۔ شرافت نسب کا لحاظ بھی ترتیب میں ملحوظ رکھا جاسکتا ہے۔

۴۔ صحابیات کی ترتیب ملحوظ رکھی جائے تو ان میں ازواج مطہرات کی حدیثیں

---

[1] محمد جمال الدین القاسمی، قواعد التحدیث من فنون مصطلح الحدیث تحقیق محمد بہجۃ البیطار، القاہرۃ، عیسیٰ البابی الحلبی، ۱۳۸۰ھ، ط: ۲، ص ۲۰۲

[2] یہ شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ سے عجالہ نافعہ (مطبع نیر اعظم، لاہور، ص ۱۹) میں تسامح ہوا ہے اس لئے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی احادیث کا اندراج ان کے نام عبداللہ کے تحت کیا جائے گا البتہ کنیت کے اندراج میں انہیں مقدم رکھا جائے گا۔

پہلے لکھی جائیں گی۔

۵- قبائل وانساب کی ترتیب پر مسند کو مرتب کریں تو پہلے بنی ہاشم کی مسانید میں امیرالمومنین حضرت علیؓ کی پھر حضرات حسنین کی حدیثوں کو مقدم رکھا جائے گا اس کے بعد ہر اس قبیلہ کی حدیثوں کو پہلے ذکر کریں گے جس کو نسب کے اعتبار سے رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ قرب ہوگا۔ لہذا حضرت عثمانؓ کی روایات حضرت ابوبکرؓ کی روایات سے پہلے نقل کی جائیں گی اور حضرت ابوبکرؓ کی حضرت عمرؓ کی احادیث سے پہلے ذکر کی جائیں گی[1]

علامہ جلال الدین سیوطیؒ اتمام الدرایہ میں رقمطراز ہیں مسانید وہ کتب حدیث ہیں جو ہر صحابی کی مسند علیحدہ جمع کرتی ہیں۔

۱- مقدم کی ترتیب پر

۲- یا حروف معجم کی ترتیب پر

۳- یا کی ترتیب پر، اس طرح سے کہ متن حدیث کو ذکر کیا جائے اس کے طرق و اسانید کو اور اس کے راویان حدیث کے اختلاف کو بیان کیا جائے[2]

مسند کی طرح محدثین کی اصطلاح میں معجم بھی حدیث کی کتاب ہے اس کی جمع معاجم آتی ہے۔

معجم میں محدث حدیثیں اپنے شیوخ کے ناموں کے تحت نقل کرتا ہے اس میں کبھی شیوخ کی وفات کے تقدم کا اعتبار کیا جاتا ہے اس کی ترتیب کئی طرح سے کی جاتی ہے۔

---

[1] شاہ عبدالعزیز، ص۱۹ و ۲۰

[2] السیوطیؒ، اتمام الدرایہ لقراء النقایہ برحاشیہ مفتاح العلوم للکاکی، مصر مطبعۃ التقدم العلمیہ ۱۳۴۸ھ ص۷۶



۱- کبھی اسماء شیوخ میں حروف تہجی کا لحاظ کیا جاتا ہے۔

۲- کبھی فضیلت اور علم و تقویٰ میں تقدم کا اعتبار کیا جاتا ہے[1]

کبھی مسند ایک ہی صحابی کی جملہ مرویات کی جامع ہوتی ہے اور کبھی متعدد صحابہ کی مرویات کو اس میں اسماء صحابہ کے اعتبار سے جمع کیا جاتا ہے کبھی مسند کا لفظ معجم پر اور معجم کا لفظ مسند پر مجازاً بولا جاتا ہے۔

ابتداء میں جب احادیث کی تدوین کا آغاز ہوا تو حفاظ حدیث نے جمع و تدوین احادیث میں دو طریقے اختیار کیے۔

پہلا یہ کہ رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرنے والے صحابیوں کی جملہ روایات کو ہر روایات کرنے والے صحابی کے نام کو موضوع قرار دے کر اس کی تمام روایات کو جو محدث کے علم میں تھیں یکجا کتاب میں جمع کر دیا اس کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہوا کہ ہر صحابی کی جتنی روایات اسے مل سکیں انہیں اس نے اپنی کتاب میں جمع کر دیا۔

دوسرا طریقہ محدثین نے یہ اختیار کیا کہ اپنے شیوخ کی سند سے جتنی حدیثیں انہیں پہنچیں اپنے شیوخ میں سے ہر شیخ کے نام کو موضوع اور عنوان بنا کر اس کی سند سے مروی روایات کو کتاب میں جمع کر دیا اسے ان کی اصطلاح میں معجم اور مشیخہ بھی کہا جاتا ہے۔

مذکورہ بالا بحث سے یہ حقیقت واضح ہوگئی کہ اسلام میں دائرۃ المعارف نویسی کا آغاز جمع و تدوین حدیث سے ہوا اس طرح مسانید و معاجم کو حدیثی دائرۃ المعارف کی حیثیت حاصل ہوگئی۔ اس ترتیب سے محدثین کو یہ سہولت و آسانی

---

[1] شاہ عبدالعزیز، ص۱۹ و ۲۰

رہی کہ جس صحابی کی کسی روایت کو دیکھنا ہوا اسے صحابی کے نام میں یا شیخ کے نام میں دیکھ لیا یا کسی صحابی یا شیخ کی جملہ روایات کی جستجو ہوئی وہ انہیں صحابی یا شیخ کے نام میں مل جاتی تھیں اور انہیں بیک نظر اپنا مقصد حاصل ہوجاتا تھا اس طرح احادیث کا بہت بڑا ذخیرہ مسانید و معاجم کی صورت میں مدون و محفوظ ہوگیا، محدثین نے نہایت کثرت سے مسانید و معاجم مرتب کی ہیں جن میں سے مشہور تر کتابوں کا تعارف محمد بن جعفر کتانی المتوفی ۱۳۴۵ھ نے الرسالة المستطرفة ببیان مشهور کتب السنة المشرفة میں کرایا ہے۔

مسانید میں مسند احمد بن حنبل کو بہت شہرت حاصل ہے اور جلال الدین سیوطیؒ نے اس کے متعلق بجا لکھا ہے۔

تلقته الامة بالقبول[1]        امت میں اس کی احادیث کو قبولیت حاصل ہے

بڑی معاجم، المعجم الکبیر للطبرانی صحابہ کے ، پر مرتب ہے یہ اب زیور طبع سے آراستہ ہو رہی ہے ان کی المعجم الصغیر جو شیوخ کے ناموں پر مرتب ہے بہت مشہور ہے اور مطبع انصاری دہلی اور قاہرہ سے شائع ہوگئی ہے۔

مسانید و معاجم ایک محدث مزاج عالم کے لئے بہت سود مند تھیں اور ہیں لیکن فقیہ کو ان کا مطالعہ چنداں مفید نہ تھا، اس لئے کہ اس ترتیب کا بڑا نقص یہ ہے کہ اس میں ہر درجہ اور ہر موضوع کی روایت، موضوعات احادیث سے قطع نظر صحابی یا شیخ کے نام کے تحت درج کی جاتی ہیں۔

فقیہ کو خاص موضوع پر ہر ایک صحابی، یا مختلف صحابہ سے مروی احادیث کو

---

[1] ابن حجر، القول المسدد فی الذب عن المسند الامام احمد حیدرآباد دکن، مطبعة مجلس دائرة المعارف النظامیہ، ۱۳۱۹ھ، ص ۳



دیکھنے کے لئے پوری کتاب کا مطالعہ ناگزیر ہوتا ہے اس لئے محدثین و حفاظ نے فقہاء کی ضرورت کے پیش نظر ابواب فقہ کی ترتیب پر احادیث کو جمع کیا انہیں اصطلاح محدثین میں مصنف و سنن کہا جاتا ہے مصنف و سنن پر تبویب و ترتیب کا بڑا فائدہ یہ ہوا کہ اس طریقۂ تبویب میں موضوع سے متعلق بعض حدیثوں کی دوسری بعض حدیثیں تفسیر و تشریح کی جاتی ہیں، بعض احادیث میں بظاہر جو ابہام معلوم ہوتا ہے وہ جاتا رہتا ہے، اور اس کی وضاحت ہوتی ہے۔

اس مقدمہ سے ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی زندگی کے مختلف گوشے مثلاً تفقہ، حفظ حدیث، مشکلات فن کی عقدہ کشائی، فقہ مالکی و حنفی پر ان کے انداز تفقہ کا اثر معاصرین کی علمی گرفتیں، ان کی اصلاح و تصحیح، تلامذہ کی تعلیم و تربیت (تاکہ آئندہ نسلوں تک ابلاغ علم کا سلسلہ برابر قائم رہے) اور ان کی کثرت، نیز ان کی مرویات کی سرکاری طور پر تدوین و تشکیل، ممتاز فقہاء مجتہدین و حفاظ حدیث اور مفسرین صحابہ کے طبقۂ اولیٰ میں ان کا مقام، ان کے یکتا و یگانہ امتیازات، جنگ جمل میں ان کی شرکت پر مختصراً روشنی پڑتی ہے اور ان کی عظمت و علمی قدر و منزلت کے نقوش قلب و نظر میں گہرے ہوجاتے ہیں، نیز مسند کے لغوی و اصطلاحی معنی کی وضاحت اور مسانید و معاجم کی اہمیت و افادیت واضح ہوجاتی ہے۔

## علمِ حدیث، اور حضرت عائشہ رضؓ

### للسید سلیمان الندوی

علم الحدیث کا موضوع درحقیقت ذاتِ نبویؐ ہے، اس لیے فن کی واقفیت کے ذریعے سب سے زیادہ اس کو حاصل تھے جس کو سب سے زیادہ آپ کا قرب حاصل تھا۔ حضرت عائشہ رضؓ کو قدرۃً اس قسم کے مواقع زیادہ مل سکتے تھے ہجرت سے تین برس پہلے نکاح ہوا تھا، اس اثنا میں روزانہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کے گھر تشریف لاتے تھے[1]۔ ہجرت کے بعد چھ مہینے تک البتہ وہ دیدارِ نبوت سے محرُوم رہیں۔ شوال میں رخصت ہو کر وہ کاشانۂ نبوت میں آئیں۔ اس وقت سے تا دمِ مرگ اُس ذاتِ اقدس سے الگ نہ ہوئیں۔ اسلام کی ابتدائی زندگی گو ان کے بچپن کا عہد تھا لیکن ان کی فطری ذہانت اور قوتِ حفظ اس کی

---

بعض راویوں نے (جیسا کہ دارقطنی اور ابن ماجہ کتاب الرضاعۃ میں ہے، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا، سے رِوایت کی ہے کہ انھوں نے فرمایا کہ "رضاعت کی یہ حدیث کاغذ پر لکھی ہوئی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مرض الموت میں سرہانے پڑی تھی، ہم لوگ آپ کی تیمارداری میں مصروف تھے، اتفاق سے بکری آئی اور کاغذ چبا گئی"، یہ تمام تر باطل اور جھوٹ ہے۔ مرض الموت میں باتفاق علماء کوئی آیت نازل نہیں ہوئی اور اگر مرض الموت سے پہلے یہ آیہ نازل ہوئی ہوتی تو وہ کاتبینِ وحی کے پاس ہوتی اور تمام مسلمانوں کو یاد ہوتی، نہ کہ حضرت عائشہ رضؓ کے بستر کے سرہانے پڑی ہوتی اسکے راوی محمد بن اسحاق ہیں جو احادیث اور احکام میں معتبر نہیں۔ صحیح مسلم و موطا وغیرہ زیادہ معتبر کتابوں میں حضرت عائشہ رضؓ کی یہ خمس رضعات والی حدیث موجود ہے لیکن بکری کے کاغذ چبانے والا ٹکڑا اس میں نہیں ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ کسی شریر راوی کا اضافہ ہے۔

[1] صحیح بخاری باب الہجرۃ۔



پوری تلافی کرتی ہے۔ ازواجِ مطہراتؓ میں حضرت سودہ رضؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس رہنے میں اُن سے چند مہینے زیادہ ہیں۔ لیکن ایک تو فہم اور ادراک اور سمجھ اور استعداد کا اختلاف، دوسرے یہ کہ حضرت سودہ ضعیف العمر تھیں[1]، ان کے قویٰ میں انحطاط آچکا تھا، اور آپ کی وفات سے چند سال پہلے وہ خدمت گزاری سے بھی معذور ہو چکی تھیں[2]۔ اس کے برخلاف حضرت عائشہ رضؓ نوجوان تھیں اور نوجوانی کے سبب سے بھی ان کی عقلی اور دماغی قوتوں میں روز افزوں ترقی تھی اور وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اخیر عمر تک ہمیشہ خدمت گزاری اور شرفِ صحبت سے ممتاز رہیں، اس لیے ان کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے احوال اور احکام سے زیادہ واقفیت تھی۔

حضرت سودہ رضؓ کے علاوہ دوسری ازواجِ مطہرات حضرت عائشہ رضؓ کے بہت بعد حبالۂ نکاح میں آئیں۔ اس پر بھی ان کو آٹھ روز میں ایک دن خدمت گزاری کا موقع ملتا تھا۔ اور چونکہ حضرت سودہ رضؓ نے بھی اپنی باری حضرت عائشہ رضؓ کو دیدی تھی، اس لیے حضرت عائشہ رضؓ کو آٹھ روز میں دو دن یہ شرف حاصل ہوتا تھا[3]، ان کا حجرہ مسجدِ نبویؐ سے جو معلم نبوتؐ کا درسگاہِ عام تھا بالکل متصل تھا، اس بنا پر ازواجِ مطہرات میں سے بھی کوئی بھی احادیث کی واقفیت اور اطلاع میں ان کا حریف نہیں۔

ان کی روایت کی ہوئی حدیثوں کی تعداد اس قدر زیادہ ہے کہ نہ صرف ازواجِ مطہراتؓ، نہ صرف عام عورتوں بلکہ مردوں میں بھی چار پانچ کے سوا کوئی ان کی برابری کا دعویٰ نہیں کر سکتا۔ اکابر صحابہ مثلاً حضرت ابوبکر رضؓ، حضرت عمر رضؓ، حضرت عثمان رضؓ اور حضرت علی رضؓ کا پایہ شرفِ صحبت، اختصاصِ کلام اور قوتِ فہم و ذکا میں اگرچہ حضرت عائشہ رضؓ سے بہت بلند تھا، لیکن ایک تو قدرۃً بیوی کو مہینوں میں جو کچھ معلوم ہو سکتا ہے، احبابِ خاص کو برسوں میں اس کی واقفیت ہو سکتی ہے، دوسرے ان بزرگوں کو سرورِ کائنات

---

[1] صحیح مسلم باب جواز ہبتہا نوبتہا نصرتہا، [2] بحوالہ سابق، [3] صحیح جواز ہبتہا، نوبتہا، نصرتہا۔

عَلَيْهِ

تصاویر بنائی ہوں گی۔ (بخاری ومسلم)

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَمَّا اشْتَكَى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَكَرَ بَعْضُ نِسَائِهِ كَنِيسَةً يُقَالُ لَهَا مَارِيَةُ وَكَانَتْ أُمُّ سَلَمَةَ وَأُمُّ حَبِيبَةَ أَتَتَا أَرْضَ الْحَبَشَةِ فَذَكَرَتَا مِنْ حُسْنِهَا وَتَصَاوِيرَ فِيهَا فَرَفَعَ رَأْسَهُ فَقَالَ أُولٰئِكَ إِذَا مَاتَ فِيهِمُ الرَّجُلُ الصَّالِحُ بَنَوْا عَلَى قَبْرِهِ مَسْجِدًا ثُمَّ صَوَّرُوا فِيهِ تِلْكَ الصُّوَرَ أُولٰئِكَ شِرَارُ خَلْقِ اللّٰهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں کہ جب رسول خدا صلعم بیمار ہوئے تو آپ کی بیویوں میں سے بعض نے ایک کنیسہ کا ذکر کیا جس کو کنیسہ ماریہ کہا جاتا تھا (اور جو حبشہ میں تھا) اور (آپ کی بیویاں) ام سلمہ اور ام حبیبہ رضؓ حبشہ میں گئی تھیں اور ان دونوں نے اس کنیسہ کی خوبصورتی اور ان تصاویر کا ذکر کیا جو اس میں تھیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سر اٹھایا اور فرمایا "ان لوگوں میں سے جب کوئی آدمی مرتا ہے تو یہ لوگ اس کے اوپر مسجد بنا لیتے ہیں (یعنی عبادت خانہ) اور پھر اس میں ایسے ہی (نیک لوگوں کی) تصویریں بناتے ہیں یہ لوگ (حقیقت میں بدترین خدا کی مخلوق ہیں۔ (بخاری ومسلم)

## اَلطِّبُّ وَالرُّقٰى

## طِبّ اور منتروں کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ أَمَرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يُسْتَرْقٰى مِنَ الْعَيْنِ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ہم کو حکم دیا ہے کہ نظر بد سے ہم افسوں پڑھائیں۔ بخاری ومسلم)

وَعَنْ عَائِشَةَ وَرَافِعِ بْنِ خَدِيجٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

حضرت عائشہ رضؓ اور رافع بن خدیج رضؓ کہتے ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا



وَسَلَّمَ قَالَ الْحُمّٰى مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ فَابْرُدُوهَا بِالْمَاءِ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

ہے بخار دوزخ کی بھاپ ہے تم اس کو پانی سے ٹھنڈا کرو (یعنی ٹھنڈی دواؤں کے پانی سے یا مطلق پانی سے)

## اَلْكِهَانَةِ

## غیب کی خبریں دینا

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ سَأَلَ أُنَاسٌ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْكُهَّانِ فَقَالَ لَهُمْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّهُمْ لَيْسُوا بِشَيْءٍ قَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ فَإِنَّهُمْ يُحَدِّثُونَ أَحْيَانًا بِالشَّيْءِ يَكُونُ حَقًّا فَقَالَ لَهُمْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تِلْكَ الْكَلِمَةُ مِنَ الْحَقِّ يَخْطَفُهَا الْجِنِّيُّ فَيَقُرُّهَا فِي أُذُنِ وَلِيِّهِ قَرَّ الدَّجَاجَةِ فَيَخْلِطُونَ فِيهَا أَكْثَرَ مِنْ مِائَةِ كَذْبَةٍ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں کہ چند لوگوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے کاہنوں کی بابت پوچھا کہ ان کی بتائی ہوئی باتیں اعتماد کے قابل ہیں یا نہیں؟ آپ نے فرمایا وہ کچھ نہیں ہیں۔ لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ! وہ ایسی بات بتلاتے ہیں یا ایسی خبر دیتے ہیں جو سچی ہوتی ہے۔ آپ نے فرمایا وہ کلمہ حق ہے جس کو جن اُچک لیتا ہے اور اپنے دوست (کاہن) کے کان میں اس طرح ڈال دیتا ہے جس طرح مُرغ دوسرے مُرغ کے کان میں آواز پہنچاتا ہے پھر وہ کاہن اسی کلمہ حق میں سو سے زیادہ جھوٹی باتیں شامل کر دیتے ہیں۔ (بخاری ومسلم)

وَعَنْهَا قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِنَّ الْمَلٰئِكَةَ تَنْزِلُ فِي الْعَنَانِ وَهُوَ

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سُنا ہے کہ فرشتوں کی ایک جماعت ابر میں اُترتی ہے

السَّحَابُ فَتَذْكُرُ الْأَمْرَ قُضِيَ فِي السَّمَاءِ فَتَسْتَرِقُ الشَّيَاطِينُ السَّمْعَ فَتَسْمَعُهُ فَتُوحِيهِ إِلَى الْكُهَّانِ فَيَكْذِبُونَ مَعَهَا مِائَةَ كَذْبَةٍ مِنْ عِنْدِ أَنْفُسِهِمْ - رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

اور ابر) میں ان کاموں اور باتوں کا ذکر کرتی ہے جو خدا کے ہاں مقدر کی گئی ہیں (یعنی) باتوں اور کاموں کا وقوع ہونے والا ہے اور نوشتۂ تقدیر ہو چکی ہیں، شیاطین ان باتوں کو سننے کے لئے کان لگائے رکھتے ہیں جب وہ کوئی بات سن لیتے ہیں تو کاہنوں کے کانوں میں جا ڈالتے ہیں اور کاہن ان باتوں میں سو جھوٹ اپنی طرف سے ملا کر بیان کرتے ہیں۔ بخاری

## الرُّؤْيَا

## خواب کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ سُئِلَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ وَرَقَةَ فَقَالَتْ لَهُ خَدِيجَةُ إِنَّهُ كَانَ قَدْ صَدَّقَكَ وَلٰكِنْ مَاتَ قَبْلَ أَنْ تَظْهَرَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُرِيتُهُ فِي الْمَنَامِ وَعَلَيْهِ ثِيَابٌ بِيضٌ وَلَوْ كَانَ مِنْ أَهْلِ النَّارِ لَكَانَ عَلَيْهِ لِبَاسٌ غَيْرُ ذٰلِكَ - رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے ورقہ کی بابت پوچھا گیا (کہ وہ مسلمان تھے یا نہیں؟) خدیجۃ الکبریٰ رض نے حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے عرض کیا کہ ورقہ نے آپ کی تصدیق کی تھی، لیکن وہ آپ کو نبوت ملنے سے پہلے مر گیا۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ خواب میں مجھ کو ورقہ کو دکھلایا گیا ہے وہ سفید کپڑے پہنے ہوئے تھا، اگر وہ دوزخی ہوتا تو اس کے جسم پر اور (خراب) قسم کے



کپڑے ہوتے۔ لہ (احمد۔ ترمذی)

## السَّلَام

## سلام کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اسْتَأْذَنَ رَهْطٌ مِنَ الْيَهُودِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوا السَّامُ عَلَيْكُمْ فَقُلْتُ بَلْ عَلَيْكُمُ السَّامُ وَاللَّعْنَةُ فَقَالَ يَا عَائِشَةُ إِنَّ اللّٰهَ رَفِيقٌ يُحِبُّ الرِّفْقَ فِي الْأَمْرِ كُلِّهِ قُلْتُ أَوَلَمْ تَسْمَعْ مَا قَالُوا قَالَ قَدْ قُلْتُ وَعَلَيْكُمْ وَفِي رِوَايَةٍ عَلَيْكُمْ وَلَمْ يَذْكُرِ الْوَاوَ - مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ لِلْبُخَارِيِّ قَالَتْ إِنَّ الْيَهُودَ أَتَوُا النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوا السَّامُ عَلَيْكَ قَالَ وَعَلَيْكُمْ فَقَالَتْ عَائِشَةُ السَّامُ عَلَيْكُمْ وَلَعَنَكُمُ اللّٰهُ وَغَضِبَ

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں کہ یہود کی ایک جماعت نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضری کی اجازت طلب کی اور کہا السام علیکم (یعنی تم کو موت آئے) میں نے ان کے جواب میں کہا بلکہ تم کو موت آئے اور تم پر لعنت ہو (یہ سن کر) نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عائشہ! خداوند تعالیٰ نرمی کرتا اور نرمی کو تمام امور میں پسند کرتا ہے۔ میں نے عرض کیا آپ نے سنا نہیں انھوں نے کیا کہا تھا۔ آپ نے فرمایا میں نے ان کو جواب میں "وعلیکم" (یعنی تم پر بھی) کہہ دیا تھا۔ (بخاری و مسلم) اور بخاری کی روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ یہود نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا "السام علیک" (تم کو موت آئے) اور آپ نے فرمایا۔ اور تم پر بھی حضرت

---

لہ ورقہ بن نوفل بن اسد بن عبد العزیٰ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رض کے چچا زاد بھائی تھے انھوں نے جاہلیت میں دین مسیحی اختیار کر لیا تھا۔ خدا کی عبادت کرتے تھے اور بتوں کی پرستش سے نفرت کرتے تھے اور حضور کی نبوت کا اقرار کیا تھا۔

عَلَيْكُمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَهْلًا يَا عَائِشَةُ عَلَيْكِ بِالرِّفْقِ وَإِيَّاكِ وَالْعُنْفَ وَالْفُحْشَ قَالَتْ أَوَلَمْ تَسْمَعْ مَا قَالُوْا قَالَ أَوَلَمْ تَسْمَعِيْ مَا قُلْتُ رَدَدْتُ عَلَيْهِمْ فَيُسْتَجَابُ لِيْ فِيْهِمْ وَلَا يُسْتَجَابُ لَهُمْ فِيَّ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِمُسْلِمٍ قَالَ لَا تَكُوْنِيْ فَاحِشَةً فَإِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْفُحْشَ وَالتَّفَحُّشَ۔

عائشہ رضہ نے یہود کے الفاظ سُن کر کہا تم کو موت آئے تم پر خدا کی لعنت ہو اور تم پر غضب الہی نازل ہو۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عائشہ رضہ! ٹھہرو نرمی سے کام لو سختی درشتی چھوڑ دو اور بے شرمی کی باتوں سے اپنے آپ کو بچاؤ۔ عائشہ رضہ نے کہا آپ نے ان کے الفاظ نہیں سُنے؟ آپ نے فرمایا اور تم نے میرے جواب کے الفاظ نہیں سُنے میں نے ان کے الفاظ کو انھیں پر لوٹا دیا۔ میری دُعا ان کے حق میں قبول کی جاتی ہے اور اُن کی دُعا میرے حق میں قبول نہیں کی جاتی۔ اور مسلم میں ایک روایت کے اندر یہ الفاظ ہیں کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا کہ عائشہ رضہ! تو بیہودہ اور فحش باتیں نہ کر اس لئے کہ اللہ تعالیٰ بے حیائی کو پسند نہیں فرماتا۔

## اَلْمُصَافَحَةِ الْمُعَانَقَةِ

## مُصافحہ اور مُعانقہ کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا رَأَيْتُ أَحَدًا كَانَ أَشْبَهَ سَمْتًا وَهَدْيًا وَدَلًّا وَفِيْ رِوَايَةٍ حَدِيْثًا وَكَلَامًا بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں کہ ہیئت و طریقہ، سیرت و عادات اور شکل و صورت میں، اور ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ گفتگو اور کلام میں۔ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے زیادہ



وَسَلَّمَ مِنْ فَاطِمَةَ كَانَتْ إِذَا دَخَلَتْ عَلَيْهِ قَامَ إِلَيْهَا فَأَخَذَ بِيَدِهَا فَقَبَّلَهَا وَأَجْلَسَهَا فِيْ مَجْلِسِهٖ وَكَانَ إِذَا دَخَلَ عَلَيْهَا قَامَتْ إِلَيْهِ فَأَخَذَتْ بِيَدِهٖ فَقَبَّلَتْهُ وَأَجْلَسَتْهُ فِيْ مَجْلِسِهَا۔ (رَوَاهُ أَبُوْ دَاؤُدَ)

مشابہ سوائے فاطمہ رضہ کے کسی کو نہ پایا ان تمام باتوں میں حضرت فاطمہ رضہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت زیادہ مشابہ تھیں) حضرت فاطمہ رضہ جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوتیں تو آپ کھڑے ہو جاتے فاطمہ رضہ کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے لیتے ان کی پیشانی پر بوسہ دیتے اور اپنی جگہ پر بٹھا دیتے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب حضرت فاطمہ رضہ کے ہاں تشریف لے جاتے تو فاطمہ رضہ کھڑی ہو جاتیں آپ کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے لیتیں اور آپ کے ہاتھوں پر بوسہ دیتیں اور اپنی جگہ پر بٹھاتیں۔ (ابو داؤد)

وَعَنْ عَائِشَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُتِيَ بِصَبِيٍّ فَقَبَّلَهُ فَقَالَ أَمَا إِنَّهُمْ مَبْخَلَةٌ مَجْبَنَةٌ وَإِنَّهُمْ لَمِنْ رَيْحَانِ اللّٰهِ رَوَاهُ فِيْ شَرْحِ السُّنَّةِ

حضرت عائشہ کہتی ہیں کہ ایک بچہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لایا گیا آپ نے اس کا بوسہ لیا اور فرمایا یہ اولاد بخل کا باعث ہے، یہ اولاد نامردی و بزدلی کا سبب ہے اور یہ اولاد خدا کے پھول یا خدا کی نعمت ہیں (یعنی اولاد کے لئے انسان کو بخیل اور نامرد بننا پڑتا ہے)۔ شرحُ السنّۃ)

## بَابُ الضِّحْكِ

## ہنسنے کا بیان

عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا رَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُسْتَجْمِعًا

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اس طرح خوب ہنستے ہوئے

ضَاحِكًا حَتّٰى اَرٰى مِنْهُ لَهَوَاتِهٖ اِنَّمَا كَانَ يَتَبَسَّمُ۔ (رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ)

نہیں دیکھا کہ آپ کا منہ کھل جاتا اور آپ کا تالو نظر آجاتا ہو بلکہ آپ اکثر تبسم فرمایا کرتے تھے۔ (بخاری)

## اَلْاَسَامِيُ

## ناموں کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَقُوْلَنَّ اَحَدُكُمْ خَبُثَتْ نَفْسِيْ وَلٰكِنْ لِيَقُلْ لَقِسَتْ نَفْسِيْ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ) وَذُكِرَ حَدِيْثُ اَبِيْ هُرَيْرَةَ يُؤْذِيْنِيْ ابْنُ اٰدَمَ فِيْ بَابِ الْاِيْمَانِ۔

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کوئی شخص جی برا ہونے (قے یا متلی ہونے) خبثت نفسی (میرا جی برا ہوا) نہ کہے بلکہ لقست نفسی کہے (بخاری ومسلم) اور ابوہریرہ رض کی حدیث یوذینی ابن آدم کتاب الایمان میں بیان کی گئی۔

## اَلشِّعْرُ

## شعر کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُهْجُوْا قُرَيْشًا فَاِنَّهٗ اَشَدُّ عَلَيْهِمْ مِنْ رَشْقِ النَّبْلِ۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے (اپنے شاعروں سے دورانِ جنگ میں) فرمایا قریش کی ہجو کرو اس لئے کہ ہجو قریش کے لئے تیروں کے زخم سے زیادہ سخت ہے (مسلم)

وَعَنْهَا قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لِحَسَّانَ اِنَّ رُوْحَ الْقُدُسِ لَا يَزَالُ يُؤَيِّدُكَ مَا نَافَحْتَ عَنِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَ

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو حسان رض سے یہ فرماتے سنا. جب تک تو خدا اور خدا کے رسول کی طرف سے (مشرکوں کی ہجو کا مقابلہ کرتا رہے گا روح القدس



قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ هَجَاهُمْ حَسَّانُ فَشَفٰى وَاشْتَفٰى۔ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

(جبرئیل ؑ) برابر تیری مدد کرتے رہیں گے. عائشہ رض کہتی ہیں اور میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا کہ حسان رض نے کفار کی ہجو کی (اور اس ہجو سے) مسلمانوں کو شفا دی اور خود بھی شفا پائی (یعنی سکون وطمانیت حاصل کی (مسلم)

## اَلْغِيْبَةُ وَالشَّتْمُ

## غیبت اور برا کہنے کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَجُلًا اِسْتَاْذَنَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِئْذَنُوْا لَهٗ فَبِئْسَ اَخُو الْعَشِيْرَةِ فَلَمَّا جَلَسَ تَطَلَّقَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ وَجْهِهٖ وَانْبَسَطَ اِلَيْهِ فَلَمَّا انْطَلَقَ الرَّجُلُ قَالَتْ عَائِشَةُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قُلْتَ لَهٗ كَذَا ثُمَّ تَطَلَّقْتَ فِيْ وَجْهِهٖ وَانْبَسَطْتَ اِلَيْهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَتٰى عَاهَدْتِّنِيْ فَحَّاشًا اِنَّ شَرَّ النَّاسِ عِنْدَ اللّٰهِ مَنْزِلَةً يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مَنْ تَرَكَهُ النَّاسُ اِتِّقَاءَ شَرِّهٖ وَفِيْ رِوَايَةٍ اِتِّقَاءَ فُحْشِهٖ۔ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں کہ ایک شخص نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے حاضری کی اجازت چاہی. آپ نے صحابہ رض سے فرمایا اس کو آنے کی اجازت دے دو۔ یہ اپنی قوم میں برا آدمی ہے جب وہ شخص آپ کے پاس آکر بیٹھ گیا تو آپ نے کشادہ پیشانی سے اس کی طرف دیکھا اور مسکرا کر اس سے باتیں کیں پھر جب وہ چلا گیا تو عائشہ رض نے کہا یارسول اللہ ؐ! آپ نے اس شخص کی نسبت ایسا ایسا کہا تھا. پھر آپ نے اس سے بکشادہ پیشانی ملاقات کی اور مسکرا مسکرا کر اس سے باتیں کیں۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو نے مجھ کو فحش گو کب پایا۔ بدترین آدمی خدا کے نزدیک قیامت کے دن وہ ہوں گے جن کو لوگ ان کی برائی سے ڈر کر چھوڑ دیں اور ایک روایت

میں یہ الفاظ ہیں کہ جن کی فحش گوئی سے ڈر کر لوگ ان سے دُور رہیں ۔ (بخاری و مسلم)

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قُلْتُ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَسْبُكَ مِنْ صَفِيَّةَ كَذَا وَكَذَا تَعْنِي قَصِيْرَةً فَقَالَ لَقَدْ قُلْتِ كَلِمَةً لَوْ مُزِجَ بِهَا الْبَحْرُ لَمَزَجَتْهُ ۔ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاوُدَ

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں کہ میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا صفیہ کی بابت (یعنی ان کے عیب کی بابت) آپکے سامنے اتنا کافی ہے کہ وہ ایسی ہے اور ایسی ہے یعنی وہ پستہ قد ہے ۔ رسُول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کے جواب میں فرمایا ۔ تم نے ایک ایسا کلمہ کہا ہے کہ اگر اس کو دریا میں ملا دیا جائے تو وہ دریا پر غالب آجائے ۔ یعنی اس دریا کی حالت کو بدل دے ۔ (مطلب یہ ہے کہ تمہارے اس کلمہ کی جب یہ حالت ہے کہ دریا کی حالت کو بدل دے تو اس کے گناہ کا کیا مرتبہ ہوگا یعنی کسی کی اتنی سی غیبت بھی ناجائز ہے) ۔ (احمد ترمذی ابوداود)

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَرَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِأَبِي بَكْرٍ وَهُوَ يَلْعَنُ بَعْضَ رَقِيْقِهِ فَالْتَفَتَ إِلَيْهِ فَقَالَ لَعَّانِيْنَ وَصِدِّيْقِيْنَ كَلَّا وَرَبِّ الْكَعْبَةِ فَأَعْتَقَ أَبُوْبَكْرٍ يَوْمَئِذٍ بَعْضَ رَقِيْقِهِ ثُمَّ جَاءَ إِلَى النَّبِيِّ

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں کہ حضرت ابوبکر رضؓ اپنے کسی غلام پر لعنت کر رہے تھے کہ رسُول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تشریف لے آئے آپ نے حضرت ابوبکر رضؓ کی طرف دیکھا اور فرمایا تم نے لعنت کرنے والوں اور صدیقوں کو یکجا دیکھا ہے (یعنی تم نے کسی ایسے مسلمان کو دیکھا ہے جو نہایت سچا ہو اور لعنت بھی کرتا ہو ؟) قسم ہے پروردگا



صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَا أَعُوْدُ رَوَى الْبَيْهَقِيُّ الْأَحَادِ الْخَمْسَةَ فِي شُعَبِ الْإِيْمَانِ ۔

کعبہ کی یہ دونوں باتیں ایک شخص میں ہرگز جمع نہیں ہوسکتیں ۔ یہ سُنکر حضرت ابوبکر رضؓ نے اسی روز اپنے بعض غلاموں کو آزاد کر دیا اور پھر نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض کیا آئندہ میں (کبھی) ایسا نہ کروں گا ۔ (بیہقی)

# اَلْبِرُّ وَالصِّلَةِ

## نیکی، احسان اور اقارب کے ساتھ سلوک کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الرَّحِمُ مُعَلَّقَةٌ بِالْعَرْشِ تَقُوْلُ مَنْ وَصَلَنِيْ وَصَلَهُ اللهُ وَمَنْ قَطَعَنِيْ قَطَعَهُ اللهُ ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے ۔ رحم عرش الٰہی میں معلّق ہے اور دُعا کے طور پر کہتا ہے کہ جو شخص مجھ کو مِلائے گا ۔ یعنی رشتہ داری و قرابتداری کو قائم رکھے گا اس کو اللہ تعالےٰ مِلائے گا اور جو شخص مجھ کو قطع کرے گا اللہ تعالےٰ اُس کو قطع کرے گا ۔ (بخاری و مسلم)

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَخَلْتُ الْجَنَّةَ فَسَمِعْتُ فِيْهَا قِرَاءَةً فَقُلْتُ مَنْ هٰذَا قَالُوْا حَارِثَةُ بْنُ النُّعْمَانِ كَذَالِكُمُ

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں رسُول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے میں جنت میں داخل ہوا تو میں نے وہاں قرآن پڑھنے کی آواز سُنی ۔ پوچھا یہ کون ہے (جو قرآن پڑھتا ہے) فرشتوں نے کہا حارثہ بن نعمان رضؓ (یہ سُن کر صحابہ رضؓ کے

اَبُوْ وَكَانَ اَبَرَّ النَّاسِ بِاُمِّهٖ۔
رَوَاهُ فِیْ شَرْحِ السُّنَّةِ وَالْبَیْهَقِیُّ
فِیْ شُعَبِ الْاِیْمَانِ وَفِیْ رِوَایَةٍ
قَالَ نِمْتُ فَرَاَیْتُنِیْ فِی الْجَنَّةِ
بَدَلَ دَخَلْتُ الْجَنَّةَ

دل میں یہ خیال پیدا ہوا کہ حارثہ رض کو یہ درجہ
کیوں کر ملا ؟ آپ نے اس کا سبب بیان کرتے
ہوئے فرمایا یہی ثواب ہے ماں باپ سے
نیکی کرنے کا یہی ثواب ہے ماں باپ سے نیکی
کرنے کا ۔ اور حارثہ بن نعمان رض ماں باپ کے ساتھ
بہت اچھا سلوک کرنے والا تھا ۔ (شرح السنۃ بیہقی)

## اَلشَّفَقَةُ وَالرَّحْمَةُ

## شفقت و رحمت کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ جَاءَ
اَعْرَابِیٌّ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ
عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَتُقَبِّلُوْنَ
الصِّبْیَانَ فَمَا نُقَبِّلُهُمْ فَقَالَ
النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَوَ
اَمْلِكُ لَكَ اَنْ نَزَعَ اللّٰهُ مِنْ
قَلْبِكَ الرَّحْمَةَ ۔
(مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ)

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں کہ ایک دیہاتی رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور
(صحابہ رض کو بچوں کو پیار کرتے اور چومتے دیکھ کر) کہا
کیا تم بچوں کو چومتے ہو ہم تو نہیں چومتے ۔ نبی
صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا میں اس پر قادر
ہوں کہ تیرے دل سے خدا نے جو رحمت نکال
لی ہے ، میں اس کو پھر تیرے دل میں رکھ دوں ۔
(بخاری و مسلم)

وَعَنْهَا قَالَتْ جَاءَتْنِیْ
امْرَاَةٌ وَمَعَهَا ابْنَتَانِ لَهَا
تَسْاَلُنِیْ فَلَمْ تَجِدْ عِنْدِیْ
غَیْرَ تَمْرَةٍ وَاحِدَةٍ فَاَعْطَیْتُهَا
اِیَّاهَا فَقَسَمَتْهَا بَیْنَ ابْنَتَیْهَا

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں کہ ایک عورت
میرے پاس آئی جس کے ساتھ اس کی دو
بیٹیاں بھی تھیں ۔ مجھ سے اس نے سوال کیا
میرے پاس صرف ایک کھجور اس وقت تھی
وہی میں نے اس کو دیدی اس نے اس کھجور کو



وَلَمْ تَاْكُلْ مِنْهَا ثُمَّ قَامَتْ
فَخَرَجَتْ فَدَخَلَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ
عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَحَدَّثْتُهُ فَقَالَ
مَنِ ابْتُلِیَ مِنْ هٰذِهِ الْبَنَاتِ
بِشَیْءٍ فَاَحْسَنَ اِلَیْهِنَّ كُنَّ
لَهٗ سِتْرًا مِّنَ النَّارِ ۔
(مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ)

آدھی آدھی دونوں بیٹیوں میں تقسیم کر دیا
اور خود اس میں سے کچھ نہ کھایا ۔ پھر وہ اٹھی
اور باہر چلدی ۔ اس کے بعد نبی صلے اللہ علیہ وسلم
تشریف لائے میں نے واقعہ بیان کیا ۔ آپ نے
فرمایا جو شخص ان لڑکیوں کے ساتھ آزمائش
میں مبتلا کیا جائے (یعنی جو بیٹیوں کی وجہ سے
مصیبت و عسرت میں مبتلا ہو) اور وہ ان
بیٹیوں کے ساتھ احسان و سلوک کرے تو یہ
بیٹیاں اس کے لئے دوزخ کی آگ کے سامنے
پردہ ہوں گی (یعنی اس کو دوزخ سے بچائیں گی) (بخاری و مسلم)

وَعَنْ عَائِشَةَ وَابْنِ عُمَرَ
عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ
قَالَ مَا زَالَ جِبْرِیْلُ یُوْصِیْنِیْ
بِالْجَارِ حَتّٰی ظَنَنْتُ اَنَّهٗ
سَیُوَرِّثُهٗ
(مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ)

حضرت عائشہ رض اور حضرت ابن عمر رض کہتے
ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جبرئیل
ہمیشہ مجھ کو ہمسایہ کا حق ادا کرنے کی ہدایت کرتے
رہتے تھے یہاں تک کہ میں نے یہ خیال قائم کر لیا
کہ جبرئیل علیہ السلام پڑوسی کو وارث قرار دیدینگے
(یعنی ایک ہمسایہ کو دوسرے ہمسایہ کا وارث
بنا دیں گے) ۔ (بخاری و مسلم)

## اَلْحُبُّ

## محبت کا بیان

عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں رسول اللہ صلے اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا ہے روحیں جسموں میں اصل

الْأَرْوَاحُ جُنُوْدٌ مُّجَنَّدَةٌ فَمَا تَعَارَفَ مِنْهَا ائْتَلَفَ وَمَا تَنَاكَرَ مِنْهَا اخْتَلَفَ (رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ وَرَوَاہُ مُسْلِمٌ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ)

کئے جانے سے پہلے ایک مجتمع لشکر کے مانند تھیں پھران کو جسموں میں داخل کرکے متفرق کردیا گیا) پھر جو روحیں کہ (جسموں میں داخل کئے جانے سے پہلے) آپس میں مانوس تھیں (اب بھی) آپس میں مانوس ہیں اور باہم الفت رکھتی ہیں اور جو روحیں اُس وقت انجان ونا مانوس تھیں وہ آپس میں (اب بھی) اختلاف رکھتی ہیں۔ (بخاری) (مسلم نے اسے ابوہریرہؓ سے روایت کیا ہے۔)

## اَلتَّهَاجُرِ وَالتَّقَاطُعِ وَاتِّبَاعِ الْعَوْرَاتِ

### ترکِ ملاقات، انقطاعِ دوستی اور عیب جوئی کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا یَکُوْنُ لِمُسْلِمٍ اَنْ یَّھْجُرَ مُسْلِمًا فَوْقَ ثَلٰثَةٍ فَاِذَا لَقِیَہٗ سَلَّمَ عَلَیْہِ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ کُلَّ ذٰلِكَ لَا یَرُدُّ عَلَیْہِ فَقَدْ بَاءَ بِاِثْمِہٖ۔ (رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ)

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کسی مسلمان کو یہ بات روا نہیں ہے کہ وہ تین دن سے زیادہ اپنے مسلمان بھائی سے خفا رہے اور اس کو چھوڑے جب وہ مسلمان جو اس سے خفا ہے کہیں ملے تو وہ اس کو سلام کرے، وہ جواب نہ دے تو دوبارہ سلام کرے اَب بھی جواب نہ دے تو تیسری بار سلام کرے اگر اِس مرتبہ بھی اس نے جواب



نہ دیا تو اس کا گناہ اس کے ذمّہ ہوگا۔ (ابوداؤد)

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اعْتَلَّ بَعِیْرٌ لِصَفِیَّةَ وَعِنْدَ زَیْنَبَ فَضْلُ ظَھْرٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لِزَیْنَبَ اَعْطِیْھَا بَعِیْرًا فَقَالَتْ اَنَا اُعْطِیْ تِلْكَ الْیَھُوْدِیَّةَ فَغَضِبَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَھَجَرَھَا ذَا الْحِجَّةِ وَالْمُحَرَّمَ وَبَعْضَ صَفَرٍ۔ (رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ وَذُکِرَ حَدِیْثُ مُعَاذِ بْنِ اَنَسٍ مَنْ حَمٰی مُؤْمِنًا فِیْ بَابِ الشَّفَقَةِ وَالرَّحْمَةِ)

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں کہ آنحضرت کی بیوی صفیہ رضؓ کا اونٹ بیمار ہوگیا اور زینب رضؓ (امّ المومنین) کے پاس ان کی ضرورت سے زیادہ سواری تھی، رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ زینبؓ تم صفیہ رضؓ کو اپنا اونٹ دیدو۔ زینبؓ نے کہا میں بھلا یہ اونٹ اس یہودیہ کو دوں گی (یعنی ہرگز نہ دوں گی) رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس بات سے ناراض ہوگئے اور ذی الحجہ، محرم اور کچھ دن ماہِ صفر کے اُن سے آپ علیحدہ رہے، (ان کے گھر نہ گئے)۔ (ابوداؤد) اور معاذ بن انس کی حدیث مَنْ حَمٰی الخ شفقت ورحمت کے باب میں بیان کی گئی۔

## بَابُ الرِّفْقِ وَالْحَیَاءِ وَحُسْنِ الْخُلُقِ

### نرمی، حیا اور حُسنِ خلق کا بیان

عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰہَ رَفِیْقٌ یُّحِبُّ الرِّفْقَ وَیُعْطِیْ

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں رسُول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے خداوند تعالیٰ مہربان ہے نرمی ومہربانی کو پسند کرتا ہے اور نرمی

عَلَى الرِّفْقِ مَالَا يُعْطِي عَلَى الرِّفْقِ مَالَا يُعْطِي عَلَى الْعُنْفِ وَمَالَا يُعْطِي عَلَى مَا سِوَاهُ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

وَفِي رِوَايَةٍ لَّهُ قَالَ لِعَائِشَةَ عَلَيْكِ بِالرِّفْقِ وَاِيَّاكِ وَ الْعُنْفَ وَالْفُحْشَ اِنَّ الرِّفْقَ لَا يَكُوْنُ فِي شَيْءٍ اِلَّا زَانَهُ وَلَا يُنْزَعُ مِنْ شَيْءٍ اِلَّا شَانَهُ۔

ومہربانی پر وہ چیز عطا فرماتا ہے جو درشتی وسختی پر عطا نہیں فرماتا نہ اور کسی چیز پر نرمی ومہربانی کے سوا چیزوں میں سے (مسلم) اور مسلم کی ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت عائشہ رض سے فرمایا نرمی کو اپنے اوپر لازمی سمجھو۔ سختی ودرشتی اور بے حیائی سے اپنے آپ کو بچاؤ اس لئے کہ جس چیز میں نرمی ہوتی ہے وہ نرمی اس کی زینت کے باعث ہوتی ہے اور جس چیز میں سے نرمی نکال لی جاتی ہے وہ عیب دار ہوتی ہے۔

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ اُعْطِيَ حَظَّهُ مِنَ الرِّفْقِ اُعْطِيَ حَظَّهُ مِنْ خَيْرِ الدُّنْيَا وَ الْاٰخِرَةِ وَمَنْ حُرِمَ حَظَّهُ مِنَ الرِّفْقِ حُرِمَ حَظَّهُ مِنْ خَيْرِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ۔ (رَوَاهُ فِي شَرْحِ السُّنَّةِ)

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کو نرمی میں سے حصہ دیا گیا اس کو دُنیا وآخرت کی بھلائی عطا کی گئی ہے۔ اور جس شخص کو نرمی سے محروم رکھا گیا اس کو دُنیا اور آخرت کی بھلائی سے محروم رکھا گیا۔ (شرح السنۃ)

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ الْمُؤْمِنَ لَيُدْرِكُ

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سُنا ہے۔ مومن (کامل) اپنی خوش خلقی کے ذریعہ رات کو عبادت



بِحُسْنِ خُلُقِهٖ دَرَجَةَ قَائِمِ اللَّيْلِ وَصَائِمِ النَّهَارِ۔ (رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ)

کرنے والے اور دن کو ہمیشہ روزہ رکھنے والے شخص کا درجہ حاصل کر لیتا ہے۔ (ابوداود)

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ حَسَّنْتَ خَلْقِيْ فَاَحْسِنْ خُلُقِيْ۔ (رَوَاهُ اَحْمَدُ)

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے کہ "اے اللہ! تو نے میری پیدائش کو اچھا کیا میرے خلق کو بھی اچھا بنا۔" (احمد)

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُرِيْدُ اللّٰهُ بِاَهْلِ بَيْتٍ رِفْقًا اِلَّا نَفَعَهُمْ وَلَا يُحْرِمُهُمْ اِيَّاهُ اِلَّا ضَرَّهُمْ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِي شُعَبِ الْاِيْمَانِ۔

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جن گھر والوں کے لیے خداوند تعالیٰ نرمی کو پسند کرے اس کے ذریعہ ان کو نفع پہنچاتا ہے اور جن گھر والوں کو نرمی سے محروم رکھے ان کو اس کے سبب ضرور پہنچاتا ہے۔ (بیہقی)

## اَلظُّلْمُ

## ظلم وستم کا بیانُ

وَعَنْ مُعَاوِيَةَ اَنَّهٗ كَتَبَ اِلٰى عَائِشَةَ اَنِ اكْتُبِيْ اِلَيَّ كِتَابًا تُوْصِيْنِيْ فِيْهِ وَلَا تُكْثِرِيْ فَكَتَبَتْ سَلَامٌ عَلَيْكَ اَمَّا بَعْدُ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنِ الْتَمَسَ رِضَى اللّٰهِ بِسَخَطِ النَّاسِ

حضرت معاویہ رض کہتے ہیں کہ انہوں نے حضرت عائشہ رض کو لکھا کہ تم مجھ کو ایک خط لکھو جس میں مجھ کو نصیحتیں تحریر کرو اور زیادہ طویل نہ لکھو حضرت عائشہ رض نے اس کے جواب میں تحریر فرمایا۔ تجھ پر سلام ہو میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے سُنا ہے کہ جو شخص خداوند بزرگ وبرتر کی رضا تلاش کرے اور لوگوں کے غیظ وغضب اور ناراضی کی پروا

كَفَاهُ اللّٰهُ مُؤْنَةَ النَّاسِ وَمَنِ الْتَمَسَ رِضَى النَّاسِ بِسَخَطِ اللّٰهِ وَكَلَهُ اللّٰهُ إِلَى النَّاسِ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ۔ (رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ)

نہ کرے خداوند تعالیٰ اس کی مدد کے لئے کافی ہوتا ہے اور لوگوں کی اذیت و محنت سے اس کو بچاتا ہے (یعنی لوگوں کو بھی اس سے راضی کر دیتا ہے) اور جو شخص لوگوں کی رضامندی کا جویاں ہو اور خداوند تعالیٰ کے غیظ و غضب اور خفگی کی پروا نہ کرے، اس کو خداوند تعالےٰ لوگوں کے حوالے کر دیتا ہے۔ اور سلام ہو تجھ پر۔ (ترمذی)

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الدَّوَاوِيْنُ ثَلٰثَةٌ دِيْوَانٌ لَا يَغْفِرُ اللّٰهُ الْإِشْرَاكَ بِاللّٰهِ يَقُوْلُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ إِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ أَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ وَدِيْوَانٌ لَا يَتْرُكُهُ اللّٰهُ ظُلْمُ الْعِبَادِ فِيْمَا بَيْنَهُمْ حَتّٰى يَقْتَصَّ بَعْضُهُمْ مِنْ بَعْضٍ وَدِيْوَانٌ لَا يَعْبَأُ اللّٰهُ بِهٖ ظُلْمُ الْعِبَادِ فِيْمَا بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ اللّٰهِ فَذَاكَ إِلَى اللّٰهِ إِنْ شَاءَ عَذَّبَهٗ وَإِنْ شَاءَ تَجَاوَزَ عَنْهُ

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے دفتر (یعنی نامۂ اعمال) تین قسم کے ہیں ایک تو وہ نامۂ اعمال ہے جس کو خداوند تعالیٰ نہیں بخشتا اور وہ نامۂ اعمال وہ ہے جس میں خداوند تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک کیا گیا ہے چنانچہ خداوند تعالیٰ فرماتا ہے کہ خدا شرک نہیں بخشتا اور دوسرا نامۂ اعمال وہ ہے جس میں انسانوں کے آپس کے مظالم درج ہیں اس نامۂ اعمال کو خدا تعالیٰ یونہی نہ چھوڑ دے گا بلکہ مظلوموں کے لئے ظالموں سے بدلے گا ان میں سے ایک کو دوسرے سے راضی کر دے گا اور تیسرا نامۂ اعمال وہ ہے جس کی خداوند تعالیٰ کی پرواہ نہ ہوگی (یعنی چاہے تو بخش دے اور چاہے اس کا بدلہ لے) اس میں وہ مظالم اور گناہ ہوں گے جو



بندوں اور خدا کے درمیان کئے گئے ہوں گے یہ نامۂ اعمال خدا تعالیٰ کی مرضی پر ہے چاہے اس پر عذاب کرے اور چاہے اس کو بخش دے۔ (بیہقی)

# اَلرِّقَاق

## دل کو نرم کرنیوالی حدیثوں کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الدُّنْيَا دَارُ مَنْ لَّا دَارَ لَهٗ وَمَالُ مَنْ لَّا مَالَ لَهٗ وَلَهَا يَجْمَعُ مَنْ لَّا عَقْلَ لَهٗ (رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْإِيْمَانِ)۔

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے، دُنیا اس شخص کا گھر ہے جس کا (آخرت میں) گھر نہیں اور مال اس شخص کا ہے جس کا آخرت میں مال نہیں۔ اور مال وہی شخص جمع کرتا ہے جس میں عقل نہیں۔ (احمد۔ بیہقی)

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ لَنَا سِتْرٌ فِيْهِ تَمَاثِيْلُ طَيْرٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَائِشَةُ حَوِّلِيْهِ فَإِنِّيْ إِذَا رَأَيْتُهٗ ذَكَرْتُ الدُّنْيَا۔ (رَوَاهُ أَحْمَدُ)

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں ہمارے ہاں ایک پردہ تھا جس پر پرندوں کی تصویریں تھیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے (اس کو دیکھ کر) فرمایا عائشہ رضؓ! اس کو بدل دو۔ اس لئے کہ جب میں اس کو دیکھتا ہوں دنیا یاد آجاتی ہے (احمد)

# اَلْفُقَرَاءُ وَمَا كَانَ مِنْ عَيْشِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

## فقراء کی فضیلت اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی معاشرت کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا شَبِعَ

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں محمد صلے اللہ علیہ وسلم

آلُ مُحَمَّدٍ مِنْ خُبْزِ الشَّعِيْرِ يَوْمَيْنِ
مُتَتَابِعَيْنِ حَتّٰى قُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ۔ (مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ)

کے اہل بیت نے کبھی دو روز مسلسل جو کی روٹی
سے کبھی پیٹ نہیں بھرا یہاں تک کہ رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم نے وفات پائی ۔ (بخاری و مسلم)

وَعَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَللّٰهُمَّ اَحْيِنِيْ
مِسْكِيْنًا وَّاَمِتْنِيْ مِسْكِيْنًا وَّاحْشُرْنِيْ
فِيْ زُمْرَةِ الْمَسَاكِيْنِ فَقَالَتْ عَائِشَةُ
لِمَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ اِنَّهُمْ
يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ قَبْلَ اَغْنِيَائِهِمْ
بِاَرْبَعِيْنَ خَرِيْفًا يَا عَائِشَةُ لَا تَرُدِّيْ
الْمِسْكِيْنَ وَلَوْ بِشِقِّ تَمْرَةٍ يَا
عَائِشَةُ اَحِبِّي الْمَسَاكِيْنَ وَ
قَرِّبِيْهِمْ فَاِنَّ اللّٰهَ يُقَرِّبُكِ
يَوْمَ الْقِيٰمَةِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ
وَالْبَيْهَقِيُّ فِيْ شُعَبِ الْاِيْمَانِ
وَرَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ عَنْ اَبِيْ
سَعِيْدٍ اِلٰى قَوْلِهٖ زُمْرَةِ الْمَسَاكِيْنِ)

حضرت انس کہتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا اے اللہ! مجھ کو مسکین بنا کر رکھ مسکین مار
اور مسکینوں کے زمرہ میں میرا حشر کر۔ حضرت عائشہ رض
نے پوچھا یا رسول اللہ آپ نے یہ کیوں فرمایا؟
آں حضرت نے جواب دیا اس لئے کہ مسکین
جنت میں دولت مندوں سے چالیس برس
پہلے داخل ہوں گے ۔ اے عائشہ! کسی مسکین
کو اپنے دروازہ سے خالی ہاتھ نہ جانے دو اگرچہ
کھجور کا ایک ٹکڑا ہی ہو، عائشہ! تو مساکین سے
محبت کر اور ان کو اپنے سے قریب کر (یعنی اپنی
مجلسوں میں ان کو شریک رکھ) خداوند تعالیٰ قیامت
کے دن تجھ کو اپنے قریب رکھے گا۔ (ترمذی بیہقی)
ابن ماجہ نے اسے ابوسعید رض سے لفظ "زمرۃ المساکین"
تک روایت کیا ہے۔

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
يُعْجِبُهٗ مِنَ الدُّنْيَا ثَلٰثَةٌ الطَّعَامُ
وَالنِّسَاءُ وَالطِّيْبُ فَاَصَابَ اثْنَتَيْنِ

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں کہ دنیا کی چیزوں میں
سے تین چیزیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو
اچھی معلوم ہوتی تھیں ایک تو کھانا دوسرے
عورتیں اور تیسرے خوشبو۔ ان میں سے دو چیزیں



وَلَمْ يُصِبْ وَاحِدًا اَصَابَ
النِّسَاءَ وَالطِّيْبَ وَلَمْ يُصِبِ
الطَّعَامَ ۔ رَوَاهُ اَحْمَدُ)

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو زیادہ ملیں یعنی
عورتیں اور خوشبو اور تیسری چیز زیادہ نہ ملی
یعنی کھانا ۔ (احمد)

## اَلْبُكَاءُ وَالْخَوْفُ

## رونے اور ڈرنے کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ سَاَلْتُ
رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
عَنْ هٰذِهِ الْاٰيَةِ وَالَّذِيْنَ يُؤْتُوْنَ
مَآ اٰتَوْا وَّقُلُوْبُهُمْ وَجِلَةٌ اَهُمُ
الَّذِيْنَ يَشْرَبُوْنَ الْخَمْرَ وَيَسْرِقُوْنَ
قَالَ لَا يَا ابْنَةَ الصِّدِّيْقِ وَلٰكِنَّهُمُ
الَّذِيْنَ يَصُوْمُوْنَ وَيُصَلُّوْنَ
وَيَتَصَدَّقُوْنَ وَهُمْ يَخَافُوْنَ
اَنْ لَّا يُقْبَلَ مِنْهُمْ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ
يُسَارِعُوْنَ فِي الْخَيْرٰتِ ۔
(رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ
وَابْنُ مَاجَةَ)

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم سے اس آیت کا مطلب دریافت
کیا وَالَّذِيْنَ يُؤْتُوْنَ مَآ اٰتَوْا وَّقُلُوْبُهُمْ وَجِلَةٌ
(یعنی وہ لوگ جو دیتے ہیں جو کچھ کہ دیتے ہیں اس
حال میں کہ ان کے دل ترساں و لرزاں ہیں) کہ
کیا یہ وہ لوگ ہیں جو شراب پیتے ہیں اور چوری
کرتے ہیں ۔ آپ نے فرمایا صدیق کی بیٹی نہیں
بلکہ وہ وہ لوگ ہیں جو روزے رکھتے ہیں نماز
پڑھتے ہیں اور صدقہ دیتے ہیں اور اس کے
باوجود خدا سے ڈرتے ہیں کہ ان کے ان اعمال
کو (شاید) قبول نہ کیا جائے یہی وہ لوگ ہیں
جو نیک کاموں میں جلدی کرتے ہیں ۔ (ترمذی ابن ماجہ)

وَعَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَا
عَائِشَةُ اِيَّاكِ وَمُحَقَّرَاتِ الذُّنُوْبِ
فَاِنَّ لَهَا مِنَ اللّٰهِ طَالِبًا ۔ رَوَاهُ

حضرت عائشہ رض کہتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا یا عائشہ رض اپنے آپ کو ان
گناہوں سے بچا جن کو حقیر و معمولی خیال کیا
جاتا ہے اس لئے کہ ان گناہوں کے ساتھ خدا

ابنُ ماجة والدارمي والبيهقي في شعب الايمان)

کی طرف سے ایک مطالبہ کرنے والا بھی ہے (یعنی فرشتہ)۔ ابن ماجہ۔ دارمی و بیہقی)

## الانذار والتحذیر

## ڈرانے اور نصیحت کرنے کا بیان

وعن عائشة قالت سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول ان اوّل ما يكفأ قال زيد بن يحيى الهماوي يعني الاسلام كما يكفأ الاناء يعني الخمر قيل فكيف يا رسول الله وقد بيّن الله فيها ما بيّن قال يسمّونها بغير اسمها فيستحلونها۔ (رواه الدارمي)

حضرت عائشہؓ کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا ہے۔ سب سے پہلے اسلام میں جس چیز کو اُلٹایا جائے گا جس طرح بھرے برتن کو اُلٹ دیا جاتا ہے، وہ شراب ہوگی (یعنی اسلام میں سب سے پہلے خدا کے جس حکم کی خلاف ورزی کی جائے گی اور اس کے حکم کو اُلٹ دیا جائے گا وہ شراب کی ممانعت کا حکم ہوگا) اور پوچھا گیا یا رسول اللہؐ یہ کیونکر ہوگا حالانکہ شراب سے متعلق خدا کے احکام ہو چکے ہیں اور سب پر ظاہر ہیں؟ فرمایا یہ اس طرح ہوگا کہ شراب کا دوسرا نام رکھ لیں گے اور اس کو حلال قرار دیں گے۔ (دارمی)

## قرب الساعة

## قرب قیامت کا بیان

وعن عائشة قالت كان رجال من الاعراب يأتون النبي صلى الله عليه وسلم

حضرت عائشہؓ کہتی ہیں کہ بہت سے لوگ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر قیامت کا وقت پوچھا کرتے تھے آپ ان سے



فيسألونه عن الساعة فكان ينظر الى اصغرهم فيقول ان يعش هذا لا يدركه الهرم حتى تقوم عليكم ساعتكم۔ (متفق عليه)

(پوچھنے والوں میں سے) چھوٹی عمر کے شخص کی طرف دیکھتے اور فرماتے یہ لڑکا اگر زندہ رہا تو اس کے بڑھاپے کا وقت آنے سے پہلے تم پر تمہاری قیامت (یعنی تمہاری موت) قائم ہو جائے گی۔ (بخاری و مسلم)

## لا تقوم الساعة الا على شرار الناس

## قیامت بُرے لوگوں پر قائم ہوگی!

وعن عائشة قالت سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول لا يذهب الليل والنهار حتى يعبد اللات والعزّى فقلت يا رسول الله ان كنت لاظن حين انزل الله هو الذي ارسل رسوله بالهدى ودين الحق ليظهره على الدين كله ولو كره المشركون ان ذلك تامًا قال انه سيكون من ذلك ما شاء الله ثم يبعث الله ريحًا طيبة فتوفى

حضرت عائشہؓ کہتی ہیں میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا ہے رات اور دن کے فنا ہونے سے پہلے (یعنی دین کے خاتمہ سے پہلے)، لات اور عزیٰ کی پرستش کی جائے گی (لات و عزیٰ مکہ کے دو مشہور بتوں کے نام ہیں)، میں نے عرض کیا یا رسول اللہؐ! جب یہ آیت نازل ہوئی ھو الذی ارسل رسولہ بالھدیٰ ودین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ ولو کرہ المشرکون ط (یعنی وہ خدا جس نے اپنے رسول کو ہدایت اور دین کے ساتھ بھیجا۔ تاکہ وہ اس کو سارے دینوں پر غالب کرے اگرچہ مشرک اس کو بُرا سمجھیں) تو میں نے یہ

كُلُّ مَنْ كَانَ فِيْ قَلْبِهٖ مِثْقَالُ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ مِّنْ اِيْمَانٍ فَيَبْقٰى مَنْ لَّا خَيْرَ فِيْهِ فَيَرْجِعُوْنَ اِلٰى دِيْنِ اٰبَائِهِمْ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

خیال قائم کر لیا تھا کہ بُت پرستی کا خاتمہ ہونے والا ہے (اور یہ کہ آئندہ کبھی بُت پرستی نہ ہوگی) آپ نے فرمایا ایسا ہی ہوگا جب تک خدا چاہے گا پھر خداوند ایک خوشبودار ہوا کو بھیجے گا جو ہر اس شخص کو فنا کر دے گی جس کے دل میں رائی برابر بھی ایمان ہوگا اور صرف وہ شخص باقی رہ جائیں گے جن میں نیکی نہ ہوگی۔ آخر یہ لوگ اپنے باپوں کے دین کی طرف لوٹ جائیں گے۔ (مسلم)

## اَلنَّفْخُ فِي الصُّوْرِ

## صور پھونکے جانے کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ قَوْلِهٖ يَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَيْرَ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتُ فَاَيْنَ يَكُوْنُ النَّاسُ يَوْمَئِذٍ قَالَ عَلَى الصِّرَاطِ (رَوَاهُ مُسْلِمٌ)

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے اس آیت کے متعلق يَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَيْرَ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتُ (یعنی اس روز کہ زمین کو دوسری زمین میں تبدیل کر دیا جائے گا اور آسمان کو دوسرے آسمانوں میں) یہ پوچھا کہ لوگ اس روز کہاں ہونگے؟ آپ نے فرمایا کہ پُل صراط پر۔ (مسلم)

## اَلْحَشْرُ

## حشر کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں کہ میں نے



سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ تُحْشَرُ النَّاسُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ حُفَاةً عُرَاةً غُرْلًا قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ الرِّجَالُ وَالنِّسَاءُ جَمِيْعًا يَنْظُرُ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ فَقَالَ يَا عَائِشَةُ الْاَمْرُ اَشَدُّ مِنْ اَنْ يَّنْظُرَ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سُنا ہے۔ قیامت کے دن لوگوں کو ننگے پاؤں، برہنہ جسم اور بےختنہ جمع کیا جائے گا میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! عورتوں اور مردوں سب کو ان میں سے ایک دوسرے کو دیکھے گا آپ نے فرمایا عائشہ! موقع اس سے زیادہ ہولناک ہوگا کہ لوگ ایک دوسرے پر نظر ڈالیں۔ (بخاری ومسلم)

## اَلْحِسَابُ وَالْقِصَاصُ وَالْمِيْزَانُ

## حساب قصاص اور میزان کا بیان

عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَيْسَ اَحَدٌ يُّحَاسَبُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِلَّا هَلَكَ قُلْتُ اَوَلَيْسَ يَقُوْلُ اللّٰهُ فَسَوْفَ يُحَاسَبُ حِسَابًا يَّسِيْرًا فَقَالَ اِنَّمَا ذٰلِكِ الْعَرْضُ وَلٰكِنْ مَّنْ نُّوْقِشَ فِي الْحِسَابِ يَهْلِكُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے قیامت کے دن جس سے حساب لیا جائے گا ہلاک ہوگا میں نے عرض کیا خداوند تعالیٰ نے کیا یہ نہیں فرمایا ہے کہ فَسَوْفَ يُحَاسَبُ حِسَابًا يَّسِيْرًا (یعنی قریب ہے کہ حساب کیا جائے گا آسان حساب) آپ نے فرمایا یہ آسان حساب صرف پیش کرنا اور بیان محض ہے کہ اس میں کسی قسم کا مناقشہ نہ ہوگا لیکن جس سے حساب میں مناقشہ کیا جائیگا

وہ ہلاک ہوگا۔ (بخاری ومسلم)

وعن عائشة انها ذكرت النار فبكت فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم ما يبكيك قالت ذكرت النار فبكيت فهل تذكرون اهليكم يوم القيامة فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم اما في ثلثة مواطن فلا يذكر احد احدا عند الميزان حتى يعلم ايخف ميزانه ام يثقل وعند الكتاب حين يقال هاؤم اقرؤا كتابيه حتى يعلم اين يقع كتابه افي يمينه ام في شماله ام من وراء ظهره وعند الصراط اذا وضع بين ظهري جهنم (رواه ابوداؤد)

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں کہ مجھ کو دوزخ کی آگ یاد (آگئی) اور میں رو پڑی۔ رسول خداؐ نے پوچھا کیوں روتی ہو۔ میں نے عرض کیا دوزخ کی آگ یاد آگئی اور میں رو پڑی۔ کیا قیامت کے دن آپ اہل وعیال کو یاد رکھیں گے، رسول اللہؐ نے فرمایا تین مقامات ایسے ہیں جہاں کوئی کسی کو یاد نہ کرے گا ایک تو میزان اعمال پر جب تک یہ معلوم نہ ہوجائے کہ اس کے نامۂ اعمال کا پلہ بھاری رہا یا ہلکا۔ دوسرے اعمال نامے ہاتھوں میں حوالہ کئے جانے کے وقت جب تک یہ معلوم نہ ہوجائے کہ پیٹھ کے[5] پیچھے سے اعمال نامہ دائیں ہاتھ میں دیا گیا یا بائیں ہاتھ میں اور جب کہ دائیں ہاتھ میں اعمال نامہ پانے والا (خوشی سے) یہ نہ کہے کہ آؤ میرا اعمال نامہ پڑھو تیسرے پل صراط کے قریب جبکہ پل صراط کو جہنم کی پشت پر رکھا جائیگا (ابوداود)

---

[5] اعمال نامے اس طرح حوالے کئے جائیں گے کہ سیدھے ہاتھ کو گردن میں سے جاکر پشت کی طرف نکالا جائے گا۔ اور بائیں ہاتھ کو بغل کے نیچے سے نکال کر پشت کی طرف لے جایا جائیگا۔ اور پشت کی طرف سے ہاتھوں میں اعمال نامے دیئے جائیں گے۔ ۱۲ مترجم



عن عائشة قالت جاء رجل فقعد بين يدي رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال يا رسول الله ان لي مملوكين يكذبونني ويخونونني ويعصونني واشتمهم واضربهم فكيف انا منهم فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا كان يوم القيامة يحسب ما خانوك وعصوك وكذبوك وعقابك اياهم فان كان عقابك اياهم بقدر ذنوبهم كان كفافا لا لك ولا عليك وان كان عقابك اياهم دون ذنوبهم كان فضلا لك وان كان عقابك اياهم فوق ذنوبهم اقتص لهم منك الفضل فتنحى الرجل وجعل يهتف فقال له رسول الله صلى الله عليه وسلم اما تقرأ قول الله تعالى ونضع الموازين القسط ليوم

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں کہ ایک شخص آیا اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے بیٹھ کر عرض کیا یا رسول اللہؐ! میرے پاس غلام ہیں یہ غلام مجھ سے جھوٹ بولتے ہیں میرے مال میں خیانت کرتے ہیں اور میرے احکام کی نافرمانی کرتے ہیں اور میں ان کو تا دیبًا بُرا بھلا کہتا ہوں۔ اور ان کو مارتا بھی ہوں (قیامت میں) ان کے سبب میرا کیا حال ہوگا۔ رسول اللہؐ نے فرمایا جب قیامت کا دن ہوگا تو ان غلاموں کی خیانت نافرمانی اور جھوٹ کا اور جو سزا تو نے ان کو دی ہے اس کا حساب کیا جائے گا۔ اگر تیری سزا ان کے گناہوں کے برابر ہے تو معاملہ برابر سرابر رہے گا (یعنی نہ تجھ کو ثواب ملے گا اور نہ ان کو عذاب اور اگر تیری سزائیں ان کے گناہوں سے کم ہوں گی تو ان کے گناہوں کی زیادتی کا تجھ کو اجر ملے گا۔ اور اگر تیری سزا ان کے جرائم سے زیادہ ہوگی تو تجھ سے ان غلاموں کے لئے بدلہ لیا جائے گا۔ یہ سن کر وہ شخص الگ جا بیٹھا اور رونا چلانا شروع کیا رسول اللہؐ نے اس سے فرمایا کیا تو نے خداوند بزرگ وبرتر کا یہ ارشاد نہیں پڑھا ہے ونضع الموازین القسط لیوم

الْقِيٰمَةِ فَلَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْئًا وَّ
وَاِنْ كَانَ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ
اَتَيْنَا بِهَا وَكَفٰى بِنَا حَاسِبِيْنَ فَقَالَ
الرَّجُلُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا اَجِدُ
لِيْ وَلِهٰؤُلَاءِ شَيْئًا خَيْرًا مِّنْ
مُفَارَقَتِهِمْ اُشْهِدُكَ اَنَّهُمْ
كُلَّهُمْ اَحْرَارٌ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ

الْقِيٰمَةِ فَلَا تُظْلَمُ نَفْسٌ وَّاِنْ كَانَ مِثْقَالَ
حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ اَتَيْنَا بِهَا حَاسِبِيْنَ (یعنی
ہم انصاف کی ترازوؤں کو کھڑی کریں گے
قیامت کے دن پھر کسی شخص پر کوئی زیادتی
نہ کی جائے گی۔ اگرچہ عمل رائی کے دانہ کے برابر
کیوں نہ ہو ہم اس کو حاضر کریں گے اور ہم حساب
کرنے والے کافی ہیں) اس شخص نے عرض کیا یا
رسول اللہؐ! میں اپنے اور ان غلاموں کے لیے
اس سے بہتر کوئی بات نہیں پاتا کہ میں ان کو جدا
کردوں۔ میں آپ کو گواہ بناتا ہوں کہ یہ سارے
غلام آزاد ہیں۔ (ترمذی)

وَعَنْهَا قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ فِيْ
بَعْضِ صَلٰوتِهِ اَللّٰهُمَّ حَاسِبْنِيْ
حِسَابًا يَّسِيْرًا قُلْتُ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ
مَا الْحِسَابُ الْيَسِيْرُ قَالَ اَنْ
يَّنْظُرَ فِيْ كِتَابِهٖ فَيُتَجَاوَزُ
عَنْهُ اِنَّهٗ مَنْ نُّوْقِشَ الْحِسَابَ
يَوْمَئِذٍ يَا عَائِشَةُ هَلَكَ
رَوَاهُ اَحْمَدُ

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہؐ
کو کسی نماز میں یہ کہتے ہوئے سُنا اے اللہ تم
مجھ سے میرے اعمال کا آسان حساب لے
میں نے عرض کیا۔ اے خدا کے نبیؐ آسان
حساب کیا ہے۔ آپ نے فرمایا بندہ کے
اعمالنامے میں دیکھا جائے گا (یعنی اس
کا گناہ) اور پھر معاف کردیا جائے گا۔
اے عائشہ رضؓ اس روز جس شخص کے حساب
کی پوری جانچ کی گئی اور پورا حساب لیا
گیا وہ ہلاک ہوا۔ (احمد)



# رُؤْيَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى

وَعَنِ الشَّعْبِيِّ قَالَ لَقِيَ
ابْنُ عَبَّاسٍ كَعْبًا بِعَرَفَةَ
فَسَاَلَهٗ عَنْ شَيْءٍ فَكَبَّرَ
حَتّٰى جَاوَبَتْهُ الْجِبَالُ
فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ اِنَّا بَنُوْ
هَاشِمٍ فَقَالَ كَعْبٌ اِنَّ اللّٰهَ
تَعَالٰى قَسَمَ رُؤْيَتَهٗ وَكَلَامَهٗ
بَيْنَ مُحَمَّدٍ وَّمُوْسٰى فَكَلَّمَ
مُوْسٰى مَرَّتَيْنِ وَرَاٰهُ مُحَمَّدٌ
مَرَّتَيْنِ قَالَ مَسْرُوْقٌ فَدَخَلْتُ
عَلٰى عَائِشَةَ فَقُلْتُ هَلْ رَاٰى
مُحَمَّدٌ رَبَّهٗ فَقَالَتْ لَقَدْ
تَكَلَّمْتَ بِشَيْءٍ قَفَّ لَهٗ شَعْرِيْ
قُلْتُ رُوَيْدًا ثُمَّ قَرَاْتُ
لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيَاتِ رَبِّهِ
الْكُبْرٰى فَقَالَتْ اَيْنَ تَذْهَبُ
بِكَ اِنَّمَا هُوَ جِبْرَئِيْلُ مَنْ
اَخْبَرَكَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَاٰى
رَبَّهٗ اَوْ كَتَمَ شَيْئًا مِّمَّا

# دیدار الٰہی کا بیان

شعبی رضؓ کہتے ہیں کہ ابن عباس رضؓ عرفات
میں کعب احبار رضؓ سے ملے اور ان سے ایک
بات دریافت کی (یعنی دیدار الٰہی کی بابت)
کعب رضؓ نے اللہ اکبر کا نعرہ مارا جس سے پہاڑ
گونج اٹھے۔ ابن عباس رضؓ نے کہا۔ ہم ہاشم کی
اولاد ہیں (یعنی اہل علم و معرفت ہیں کوئی
بعید از عقل بات دریافت نہیں کرتے)
پھر کعبؓ نے کہا۔ خداوند تعالٰی نے اپنے دیدار
اور کلام کو محمدؐ اور موسٰےؑ کے درمیان تقسیم
کردیا ہے چنانچہ خدا تعالٰے نے دو مرتبہ
موسٰیؑ سے کلام کیا۔ اور دو مرتبہ محمدؐ نے
خدا تعالٰی کو دیکھا۔ مسروق رضؓ کہتے ہیں کہ میں
حضرت عائشہ رضؓ کی خدمت میں حاضر ہوا
اور ان سے پوچھا کہ کیا محمدؐ نے اپنے پروردگار
کو دیکھا ہے۔ حضرت عائشہ رضؓ نے کہا مسروق!
تم نے ایسی بات پوچھی ہے جس سے میرے
جسم کے رونگٹے کھڑے ہوگئے (یعنی خدا
کی عظمت و ہیبت سے کہ اس کا دیکھنا ناممکن
ہے) مسروق رضؓ کہتے ہیں میں نے کہا عائشہ رضؓ!

أُمِرَ بِهِ أَوْ يَعْلَمُ الْخَمْسَ
الَّتِي قَالَ اللهُ تَعَالَى إِنَّ اللهَ
عِنْدَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ وَيُنَزِّلُ
الْغَيْثَ فَقَدْ أَعْظَمَ الْفِرْيَةَ
وَلٰكِنَّهُ رَأَى جِبْرِيْلَ لَمْ
يَرَهُ فِي صُوْرَتِهِ إِلَّا
مَرَّتَيْنِ مَرَّةً عِنْدَ سِدْرَةِ
الْمُنْتَهٰى وَمَرَّةً فِي أَجْيَادٍ
لَهُ سِتُّ مِائَةِ جَنَاحٍ قَدْ
سَدَّ الْأُفُقَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ
وَرَوَى الشَّيْخَانِ مَعَ زِيَادَةٍ
وَاخْتِلَافٍ وَفِي رِوَايَتِهِمَا
قَالَ قُلْتُ لِعَائِشَةَ فَأَيْنَ
قَوْلُهُ ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰى
فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ أَوْ
أَدْنٰى قَالَتْ ذَاكَ جِبْرِيْلُ
عَلَيْهِ السَّلَامُ كَانَ يَأْتِيْهِ
فِي صُوْرَةِ الرَّجُلِ وَإِنَّهُ
أَتَاهُ هٰذِهِ الْمَرَّةَ فِي
صُوْرَتِهِ الَّتِي هِيَ
صُوْرَتُهُ فَسَدَّ الْأُفُقَ۔

صبر سے کام لو عجلت نہ کرو۔ پھر میں نے یہ آیت
پڑھی لَقَدْ رَأَى مِنْ آيَاتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى
(یعنی محمدؐ نے اپنے بزرگ و برتر خدا کی بڑی
نشانیاں دیکھیں) عائشہ رضؓ نے کہا، تم کو
یہ آیتیں کہاں لے جا رہی ہیں (یعنی ان کا
مطلب یہ نہیں ہے جو تم سمجھے ہو) اس سے
مراد جبرائیل ہیں (یعنی بڑی نشانیوں سے مراد
جبرائیل ہیں) مسروق رضؓ تم سے جو شخص یہ کہے
کہ محمدؐ نے اپنے پروردگار کو دیکھا ہے، یا یہ کہے
کہ محمدؐ نے ان چیزوں میں سے کچھ چھپا لیا ہے
جن کے اظہار کا ان کو حکم دیا گیا تھا یا یہ کہے
کہ محمدؐ ان پانچ چیزوں کا علم رکھتے تھے۔ جن
کا ذکر خداوند تعالیٰ نے ان الفاظ میں کیا ہے
إِنَّ اللهَ عِنْدَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ وَيُنَزِّلُ
الْغَيْثَ الخ اس نے محمدؐ پر بہت بڑا بہتان
باندھا (یعنی نہ تو محمدؐ نے خدا تعالیٰ کو دیکھا۔ نہ
احکام الٰہی میں سے کچھ چھپایا ہے، اور نہ
ان پانچ چیزوں کا علم تھا۔ جن کا علم خدا
کے ساتھ مخصوص ہے) ہاں محمدؐ نے جبرائیل
علیہ السلام کو دیکھا ہے۔ اور جبرائیل کو بھی
ان کی اصلی صورت میں صرف دو مرتبہ دیکھا ہے



ایک دفعہ سدرۃ المنتہیٰ کے قریب اور ایک
دفعہ مقام اجیاد میں (جو مکہ کے قریب ایک
آبادی ہے) رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم
نے جبرائیلؑ کو اصلی صورت میں اس حال
میں دیکھا کہ ان کے چھ سو بازو تھے اور انہوں
نے آسمان کے کنارے کو معمور کر رکھا تھا۔
(ترمذی) اور بخاری و مسلم کی روایت میں یہ
الفاظ بھی ہیں کہ مسروق رضؓ نے کہا پھر میں نے
عائشہ رضؓ سے یہ کہا کہ پھر خدا تعالےٰ کے اس
قول کے کیا ہیں ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰى فَكَانَ
قَابَ قَوْسَيْنِ أَوْ أَدْنٰى؟ عائشہ رضؓ نے
کہا۔ اس سے مراد جبرائیل ہیں جو ہمیشہ ایک
مرد کی شکل میں آیا کرتے تھے۔ اور اس موقع
پر اپنی اصلی صورت میں ظاہر ہوئے تھے اور
افق کو معمور کر لیا تھا۔

## بَدْءِ الْخَلْقِ

## مخلوقات کی پیدائش

وَعَنْ عَائِشَةَ عَنْ رَسُوْلِ اللهِ
صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ
خُلِقَتِ الْمَلٰئِكَةُ مِنْ نُوْرٍ
وَخُلِقَ الْجَانُّ مِنْ مَّارِجٍ

حضرت عائشہ رضؓ کہتی ہیں کہ رسول خدا
صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے فرشتوں کو
نور سے پیدا کیا گیا ہے اور جنوں کو آگ کے
دھواں ملے ہوئے شعلہ سے پیدا کیا گیا ہے

مِنْ نَارٍ وَخُلِقَ اٰدَمُ مِمَّا وُصِفَ لَكُمْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ۔

اور آدم کو اس چیز سے پیدا کیا گیا ہے جو تم سے بیان کر دی گئی ہے یعنی جس کا ذکر قرآن مجید میں تمہارے سامنے موجود ہے (یعنی خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ) (آدم کو مٹی سے پیدا کیا) (مسلم)

# اَخْلَاقِهٖ وَشَمَائِلِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

## رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے اخلاق و عادات کا بیان

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا رَاَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُسْتَجْمِعًا قَطُّ ضَاحِكًا حَتّٰى اَرٰى مِنْهُ لَهَوَاتِهٖ وَاِنَّمَا كَانَ يَتَبَسَّمُ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو کبھی اس طرح ہنستے ہوئے نہیں دیکھا کہ آپ کا سارا منہ کھل گیا ہو آپ جب ہنستے تو مسکرایا کرتے تھے۔ (بخاری)

وَعَنْهَا قَالَتْ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَكُنْ يَسْرُدُ الْحَدِيْثَ كَسَرْدِكُمْ كَانَ يُحَدِّثُ حَدِيْثًا لَوْ عَدَّهُ الْعَادُّ لَاَحْصَاهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم مسلسل بات نہ کرتے جس طرح تم باتوں میں بات کرتے چلے جاتے ہو آپ ایک ایک بات کو علیحدہ علیحدہ کرتے اگر کوئی شخص آپ کے جملوں کو گننا چاہتا تو گن سکتا تھا (بخاری ومسلم)

وَعَنِ الْاَسْوَدِ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَةَ مَا كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصْنَعُ فِيْ بَيْتِهٖ

اسود رضہ کہتے ہیں' میں نے عائشہ رضہ سے پوچھا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم گھر میں کیا کیا کرتے تھے؟ انہوں نے کہا گھر کے کام میں



قَالَتْ كَانَ يَكُوْنُ فِيْ مِهْنَةِ اَهْلِهٖ تَعْنِيْ خِدْمَةَ اَهْلِهٖ فَاِذَا حَضَرَتِ الصَّلٰوةُ خَرَجَ اِلَى الصَّلٰوةِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ۔

ہاتھ بٹایا کرتے تھے۔ یعنی اپنے گھر والوں کی خدمت کیا کرتے اور جب نماز کا وقت آجاتا تو نماز کو چلے جاتے۔ (بخاری)

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا خُيِّرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ اَمْرَيْنِ قَطُّ اِلَّا اَخَذَ اَيْسَرَهُمَا مَا لَمْ يَكُنْ اِثْمًا فَاِنْ كَانَ اِثْمًا كَانَ اَبْعَدَ النَّاسِ مِنْهُ وَمَا انْتَقَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِنَفْسِهٖ فِيْ شَيْءٍ قَطُّ اِلَّا اَنْ يُنْتَهَكَ حُرْمَةُ اللّٰهِ فَيَنْتَقِمُ اللّٰهَ بِهَا۔ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ۔

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں کہ رسول اللہ علیہ وسلم کو جب دو کاموں میں سے ایک کو اختیار کر لینے کی ہدایت کی جاتی تو آپؐ ان میں آسان کام کو اختیار فرما لیتے۔ اگر وہ گناہ نہ ہوتا۔ اگر وہ کام گناہ کا سبب ہوتا تو آپؐ اس سے دُور ہو جاتے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی ذات کے لئے کبھی کسی بات میں کسی سے انتقام نہیں لیا۔ البتہ جس چیز کو خدا تعالیٰ نے حرام کیا ہے اگر اس کو حلال کیا گیا تو آپؐ ضرور خدا تعالیٰ کے لئے اس سے انتقام لیتے تھے۔ (بخاری ومسلم)

وَعَنْهَا قَالَتْ مَا ضَرَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَيْئًا قَطُّ بِيَدِهٖ وَلَا امْرَاَةً وَلَا خَادِمًا اِلَّا اَنْ يُجَاهِدَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَمَا نِيْلَ مِنْهُ شَيْءٌ قَطُّ فَيَنْتَقِمُ مِنْ

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کبھی کسی چیز کو اپنے ہاتھ سے نہیں مارا۔ یعنی نہ عورت کو اور نہ خادم کو مگر جب کہ آپؐ خدا تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرتے (تو اپنے ہاتھ سے دشمنوں کو مارتے تھے) اور جب آپؐ کو کوئی چیز پہنچتی (یعنی

صاحبه الا ان ينتهك شيء من محارم الله فينتقم لله رواه مسلم

کسی سے اذیت و تکلیف جسمانی یا روحانی) تو آپ اس کا انتقام نہ لیتے تھے مگر جب کہ کوئی شخص خدا کی حرام کی ہوئی چیزوں کو استعمال کرتا یا ممنوع کاموں کو کرتا تو آپ اس کی سزا ضرور دیتے تھے۔ (مسلم)

وعن عائشة قالت كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يخصف نعله ويخيط ثوبه ويعمل في بيته كما يعمل احدكم في بيته وقالت كان بشرا من البشر يفلي ثوبه ويحلب شاته ويخدم نفسه رواه الترمذي

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں کہ رسول اللہ صلعم اپنی جوتیاں خود ٹانک لیتے تھے اپنا کپڑا خود سی لیتے تھے اور اپنے گھر میں اسی طرح کام کرتے تھے جس طرح تم اپنے گھروں میں کام کرتے ہو۔ اور عائشہ رضہ نے یہ کہا کہ حضورؐ آدمیوں میں سے ایک آدمی ہی تھے، اپنے کپڑوں کی جوئیں خود دیکھ لیتے تھے اور اپنی بکری کا دودھ خود دوہ لیتے تھے اور اپنی خدمت خود کر لیتے تھے۔ (ترمذی)

وعن عائشة قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم يا عائشة لو شئت لسارت معي جبال الذهب جاءني ملك وان حجزته لتساوي الكعبة فقال ان ربك يقرأ عليك السلام ويقول ان شئت

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عائشہ رضہ اگر میں خدا تعالیٰ سے مال و دولت چاہوں تو البتہ میرے ساتھ سونے کی پہاڑ چلا کریں۔ میرے پاس ایک فرشتہ آیا (دراز قد) جس کی کمر کعبہ کے برابر تھی اس نے کہا کہ ہمارے پروردگار نے تم کو سلام کہا ہے اور یہ فرمایا ہے کہ اگر تم چاہو تو



نبيا عبدا وان شئت نبيا ملكا فنظرت الى جبرئيل فاشار الي ان ضع نفسك وفي رواية ابن عباس فالتفت رسول الله صلى الله عليه وسلم الى جبرئيل كالمستشير له فاشار جبرئيل بيده ان تواضع فقلت نبيا عبدا قالت فكان رسول الله صلى الله عليه وسلم بعد ذلك لا ياكل متكئا يقول آكل كما ياكل العبد واجلس كما يجلس العبد رواه في شرح السنة۔

بندہ پیغمبر بنو (یعنی وہ پیغمبر جو بندگی اور فقر کی صفت سے متصف ہو) اور چاہو تو بادشاہ پیغمبر ہو جاؤ۔ میں نے جبرئیل (یعنی اس فرشتہ) کی طرف دیکھا (یعنی ان سے مشورہ چاہا) انہوں نے کہا آپ اپنے کو پست کر دو (یعنی بندگی اور فقر اختیار کرو) اور ابن عباس کی روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ فرشتہ کے الفاظ سن کر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جبرئیل کی طرف دیکھا۔ گویا ان سے مشورہ طلب کیا۔ جبرئیلؑ نے اشارہ سے بتایا کہ تواضع اختیار کرو (یعنی پست ہو) میں نے کہا میں بندہ پیغمبر بننا چاہتا ہوں۔ حضرت عائشہ رضہ کا بیان ہے کہ اس کے بعد نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے کبھی تکیہ لگا کر کھانا نہیں کھایا آپؐ یہ فرمایا کرتے تھے کہ میں اس طرح کھاتا ہوں، جیسے غلام کھاتا ہے اور اس طرح بیٹھتا ہوں جس طرح غلام بیٹھتا ہے۔ (شرح السنۃ)

وعن عائشة قالت لم يكن رسول الله صلى الله عليه وسلم فاحشا ولا متفحشا ولا سخابا في الاسواق ولا يجزي

حضرت عائشہ رضہ کہتی ہیں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نہ تو فحش گو تھے (یعنی فطرتاً و طبعاً) اور بے تکلف فحش گوئی کرتے تھے اور نہ بازاروں میں شور مچانے والے تھے اور نہ

صلى الله عليه وسلم بعد تنزيل سورة المائدة فاتاه فقال ان عائشة اخبرتنى ان
رسول الله صلى الله عليه وسلم لما نزلت عليه سورة المائدة لم يزد على المسح
على التساخين فلما اخبره ذلك انتهى الى قول عائشة وعمل به على التساخين
الخفاف، قال ثعلب لا واحد لها واخرج الدارقطنى فى سننه من طريق هشام
بن عروة عن ابيه عن عائشة انها بلغها قول ابن عمر فى القبلة الوضوء فقالت كان
رسول الله صلى الله عليه وسلم يقبل وهو صائم ثم لا يتوضأ واخرج مسلم والنسائى
عن عبيد بن عمير قال بلغ عائشة ان ابن عمر يامر النساء اذا اغتسلن ان ينقضن
رؤسهن قالت افلا يامرهن ان يحلقن رؤسهن لقد كنت اغتسل انا ورسول الله
صلى الله عليه وسلم من اناء واحد ما ازيد على ان افرغ على راسى ثلاث افراغات
ولفظ النسائى وما انقض لى شعرا، واخرج ابو منصور البغدادى فى كتابه من طريق
محمد بن عمرو بن يحيى بن عبد الرحمن بن حاطب عن ابى هريرة انه قال من غسل
ميتا اغتسل ومن حمله توضأ فبلغ ذلك عائشة فقالت او ينجس موتى المسلمين
وما على رجل لو حمل عودا۔

## باب الصلوة

اخرج الطبرانى فى الاوسط من طريق محمد بن عمرو بن ابى سلمة عن ابى هريرة

---

[1] التساخين الخفاف لا واحد لها مثل التعاشيب، وقال ثعلب ليس للتساخين واحد من
لفظها كالنساء لا واحد لها وقيل الواحد تسخان وتسخن وفى الحديث انه صلى الله عليه وسلم
بعث سرية فامرهم ان يمسحوا على المشاوذ والتساخين، المشاوذ العمائم والتساخين الخفاف
قال ابن الاثير وقال حمزة الاصبهانى فى كتاب الموازنة التسخان تعريب تشكن وهو اسم غطاء
من اغطية الراس، كان العلماء والموابذة ياخذونه على رؤسهم خاصة دون غيرهم قال وجاء
ذكر التساخين فى الحديث فقال من تعاطى تفسيره هو الخف حيث لم يعرف فارسية، والتاء
فيه زائدة (لسان العرب الجزء ١٤ ص ٦٩ فصل السين حرف النون) "سخن" [2] سنن دارقطنى جلد ١ ص ٥٠



ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال من لم يوتر فلا صلاة له فبلغ ذلك عائشة فقالت
من سمع هذا من ابى القاسم ما بعد العهد وما نسينا انما قال ابو القاسم صلى الله عليه
وسلم من جاء بصلوات الخمس يوم القيامة حافظا على وضوئها ومواقيتها وركوعها
وسجودها لم ينتقص منه شيئا كان له عند الله عهد ان لا يعذبه ومن جاء وقد
انتقص منهن شيئا فليس له عند الله عهد ان شاء رحمه وان شاء عذبه، واخرج ابو
القاسم عبد الله بن محمد البغوى من طريق ابى القاسم بن محمد قال بلغ عائشة
ان ابا هريرة يقول ان المراة تقطع الصلوة فقالت كان رسول الله صلى الله عليه وسلم
يصلى فتقع رجلى بين يديه او بحذائه فيصرفها فاقبضها واصله فى الصحيح و
اخرج البيهقى فى سننه عن ابى نهيك ان ابا الدرداء خطب فقال من ادرك الصبح
فلا وتر له فذكر ذلك لعائشة فقالت كذب ابو الدرداء كان النبى صلى الله عليه وسلم
يصبح فيوتر واخرج مسلم عن انس قال كان عمر يضرب الايدى على الصلاة بعد
العصر، واخرج عن طاؤس [2] عن عائشة قالت وهم عمر انما نهى رسول الله صلى الله عليه
وسلم ان يتحرى طلوع الشمس وغروبها۔

## باب الجنائز

اخرج مسلم عن عباد بن عبد الله بن الزبير ان عائشة امرت ان يمر بجنازة
سعد بن ابى وقاص فى المسجد فيصلى عليه فانكر الناس ذلك عليها فقالت
ما اسرع ما نسى الناس، ما صلى رسول الله صلى الله عليه وسلم على سهل بن البيضاء
الا فى المسجد واخرج الشيخان عن عبد الله بن ابى مليكة قال توفيت ابنة [3]
لعثمان بن عفان فجئنا لنشهدها وحضرها ابن عمر وابن عباس فقال عبد الله بن

---

[1] اخرجه احمد فى مسنده جلد ۲ ص ۲۹۱ [2] ايضا جلد ۶ ص ۱۲۴ [3] اسمها ام ابان وتوفيت بمكة كما عند مسلم

عمر لعمرو بن عثمان الا تنهى عن البكاء فان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ان الميت
ليعذب ببكاء اهله عليه، فقال ابن عباس قد كان عمر يقول بعض ذلك، فذكر
ذلك لعائشة فقالت يرحم الله عمر لا والله ما حدث رسول الله صلى الله عليه وسلم ان الله
يعذب المؤمن ببكاء احد ولكن قال ان الله يزيد الكافر عذابا ببكاء اهله عليه[1]
قال وقالت عائشة حسبكم القرآن ولا تزر وازرة وزر اخرى، قال ابن مليكة
فوالله ما قال ابن عمر شيئا، واخرج الشيخان عن عمرة ان عائشة ذكر لها ان عبد الله
بن عمر يقول ان الميت ليعذب ببكاء الحي، فقالت عائشة يغفر الله لابي عبد الرحمن
اما انه لم يكذب ولكنه نسي او خطأ انما مر رسول الله صلى الله عليه وسلم على يهودية
يبكي عليها اهلها فقال انهم يبكون عليها وانها لتعذب في قبرها، واخرج مسلم[2] عن
عروة قال قيل لعائشة انهم يزعمون ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كفن في بردحبرة
قالت قد جاءوا ببرد حبرة ولم يكفنوه واخرج الطبراني في الاوسط عن موسى بن طلحة
قال بلغ عائشة ان ابن عمر يقول ان موت الفجاءة تخفيف على المومنين وسخطة على
الكافرين، واخرج البخاري عن ابن عمر قال وقف النبي صلى الله عليه وسلم على قليب بدر
فقال هل وجدتم ما وعدكم ربكم حقا ثم انهم الآن يسمعون ما اقول فذكر ذلك
لعائشة فقالت انما قال رسول الله صلى الله عليه وسلم انهم ليعلمون الآن ما كنت
اقول لهم حق واخرج الدارقطني من طريق مجاهد عن ابي هريرة قال قال رسول الله
صلى الله عليه وسلم اذا احب العبد لقاء الله احب الله لقاءه واذا كره العبد لقاء الله
كره الله لقاءه فذكر ذالك لعائشة فقالت يرحمه الله حدثكم بآخر الحديث ولم يحدثكم باوله
قالت عائشة قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا اراد الله بعبد خيرا بعث اليه

---

[1] ولفظ البخاري ان الله ليعذب المومن ببكاء اهله عليه [2] كما عند البخاري وعند مسلم
من شئ۔ [3] ايضا في مسند احمد ص ۱۲۳/۶،



ملكا في عامه الذي يموت فيه فيسدده ويبشره فاذا كان عند موته اتى ملك
الموت فقعد عند راسه فقال ايتها النفس المطمئنة اخرجي على مغفرة من الله
ورضوان وتتهوع نفسه رجاء ان فتخرج فذالك حين يحب لقاء الله ويحب الله لقاءه واذا اراد بعبد
شرا بعث اليه شيطانا في عامه الذي يموت فيه فاغراه فاذا كان عند موته
اتاه ملك الموت فقعد عند راسه فقال ايتها النفس اخرجي الى سخط من الله
وغضب فتتفرق في جسده فذالك حين يبغض لقاء الله ويبغض الله لقاءه، قال
الدارقطني غريب من حديث مجاهد عن ابي هريرة وعائشة تفرد به عطاء
بن السائب عنه ولا اعلم احدا احدث به عنه غير محمد بن فضيل، واخرج
ابوداؤد وابن حبان والحاكم[1] وصححه عن ابي سعيد الخدري انه لما حضره الموت
دعا بثياب جدد فلبسها ثم قالت سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول
ان الميت يبعث في ثيابه الذي يموت فيها قال الزركشي رأيت في كتاب الاصول في
الفقه لابي الحسن احمد بن القطان من قدماء اصحابنا من اصحاب ابن جريج
الكلام على الرواية بالمعنى ان اباسعيد رضي الله عنه فهم من الحديث ان النبي
صلى الله عليه وسلم اراد بالثياب الكفن وان عائشة رضي الله عنها انكرت ذالك
عليه وقالت يرحم الله اباسعيد انما اراد النبي صلى الله عليه وسلم عمله الذي مات عليه
قد قال رسول الله صلى الله عليه وسلم يحشر الناس حفاة عراة غرلا انتهى،
واخرج ابو منصور البغدادي من طريق محمد بن عبيد الطنافسي عن الاعمش عن
خيثمة عن ابي عطية قال دخلت انا ومسروق على عائشة فقال مسروق قال
عبد الله بن مسعود من احب لقاء الله احب الله لقاءه ومن كره لقاء الله كره
الله لقاءه فقالت عائشة يرحم الله اباعبد الرحمن حدث باول الحديث ولم

---

[1] المستدرك للحاكم ص۳۳۱۔

تسألوه عن آخره ان الله اذا اراد بعبده خيراً قيض له قبل موته بعام ملكاً يوفقه ويسدده حتى يقول الناس مات فلان على خير ما كان فاذا احضر ورای ثوابه من الجنة تهوع بنفسه او قال تهوعت نفسه فذالك حين احب لقاء الله واحب الله لقاءه واذا اراد بعبد سوءً قيض له قبل موته بعام شيطاناً فافتنه حتى يقول الناس مات فلان على شر ما كان فاذا احضر رای ما نزل عليه من العذاب فبلغ نفسه ذالك حين كره لقاء الله وكره الله لقاءه ـ

## باب الصيام

اخرج احمد[1] عن يحيى بن عبد الرحمن عن ابی عمر عن النبی صلی الله علیه وسلم الشهر تسع وعشرون فذكروا ذالك لعائشة فقالت يرحم الله ابا عبد الرحمن انما قال الشهر قد يكون تسعاً وعشرين واخرج ابن ابی شيبة عن سعيد بن عمر ان عبد الله بن عمر حدثهم ان النبی صلی الله علیه وسلم قال انا امة امية لا نكتب ولا نحسب الشهر كذا وكذا واضرب الثالثة وقبض الابهام فقالت عائشة يغفر الله لابی عبد الرحمن انما هجر النبی صلی الله علیه وسلم نساءه شهراً فنزل لتسع وعشرين فقيل يا رسول الله انك آليت شهراً فقال وان الشهر يكون تسعاً وعشرين، و اخرج مسلم عن عبد الملك بن ابی بكر بن عبد الرحمن عن ابی بكر بن عبد الرحمن قال سمعت ابا هريرة يقص يقول فی قصصه من ادركه الفجر جنباً فلا يصم قال فذكرت ذالك لعبد الرحمن بن الحارث فذكره لابيه فانكر ذالك فانطلق عبد الرحمن وانطلقت معه حتى دخلنا على عائشة وام سلمة فسألهما عبد الرحمن عن ذالك قال فكلتاهما قالت كان النبی صلی الله علیه وسلم يصبح جنباً من غير حلم

---

[1] فی مسند ص ٢٤٣/٦



ثم يصوم فانطلقنا حتى مروان فذكر ذالك له عبد الرحمن فقال مروان عزمت عليك الا ما ذهبت الى ابی هريرة فرددت عليه ما يقول قال فجئنا ابا هريرة فذكر له عبد الرحمن فقال ابو هريرة اهما قالتا قال نعم قال هما اعلم ثم رد ابو هريرة ما كان يقول فی ذالك الى الفضل بن عباس قال سمعت ذالك من الفضل ولم اسمعه من النبی صلی الله علیه وسلم فرجع ابو هريرة عما كانت يقول فی ذالك قال البزاز فی مسنده ولا نعلم روى ابو هريرة عن الفضل بن العباس الا هذا الحديث الواحد ـ

## باب الحج

آخرج البيهقی فی سننه[1] عن سالم عن ابی عمر سمعت عمر يقول اذا رميتم وحلقتم فقد حل لكم كل شیٔ الا النساء والطيب قال سالم وقالت عائشة كل شیٔ الا النساء انا طيبت[2] رسول الله صلی الله علیه وسلم لحله قال سالم وسنة رسول الله احق[3] ان تتبع واخرج البخاری ومسلم عن عمرة بنت عبد الرحمن ان زياد بن ابی سفيان كتب[4] الى عائشة ان عبد الله قال من اهدى هدياً حرم عليه ما يحرم على الحاج حتى ينحر الهدى وقد بعث بهديی فاكتبی الی بامرك فقالت عمرة قالت عائشة ليس كما قال ابن عباس انا فتلت قلائد هدى رسول الله صلی الله علیه وسلم بيدی ثم قلدها رسول الله صلی الله علیه وسلم بيده ثم بعث بها مع ابی فلم يحرم عليه شیٔ احله الله له حتى نحر الهدى واخرج البيهقی فی سننه[5] عن الزهری قال اول من كشف العمى عن الناس وبين لهم السنة فی ذالك عائشة فاخبرنی عروة وعمرة ان

---

[1] راجع النسخة المطبوعة ص ١٣٥/٥، [2] واخرجه احمد فی مسنده بلفظ آخر ص ١٧٥/٦ ـ
[3] ، [4] هذا لفظ مسلم، [5] راجع النسخة المطبوعة ص ٢٣٤/٥

عائشة قالت انی کنت لافتل قلائد هدی رسول الله صلی الله علیه وسلم فیبعث بهدیه مقلدًا وهو مقیم بالمدینة ثم لا یجتنب شیئًا حتی ینحر هدیه فلما بلغ الناس قول عائشة هذا اخذ وابه وترکوا فتوی ابن عباس واخرج البخاری ومسلم والنسائی عن محمد بن المنتشر قال سألت ابن عمر عن الطیب عند الاحرام قال لان اطلی بالقار احب الی من ان ینضح طیبا فذکرت ذالک لعائشة فقالت یرحم الله اباعبد الرحمن قد کنت اطیب رسول الله صلی الله علیه وسلم فیطوف فی نسائه ثم یصبح محرمًا ینضح طیبًا واخرج الشیخان عن مجاهد ان عروة سأل ابن عمر کم اعتمر رسول الله صلی الله علیه وسلم قال اربع عمر احداهن فی رجب وکرهنا ان نرد علیه وسمعنا استنان عائشة فی الحجرة فقال عروة الا تسمعین یا ام المؤمنین الی ما یقول ابوعبد الرحمن قالت وما یقول قال یقول اعتمر رسول صلی الله علیه وسلم اربع عمر احداهن فی رجب فقالت یرحم الله اباعبد الرحمن ما اعتمر رسول الله صلی الله علیه وسلم الا وهی معه وما اعتمر فی رجب قط، واخرج ابوداؤد والنسائی وابن ماجة عن مجاهد قال سئل ابن عمر کم اعتمر رسول الله صلی الله علیه وسلم فقال مرتین فقالت عائشة لقد علم ابن عمر ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قد اعتمر ثلاثا سوی التی قرنها بحجة الوداع واخرج الشافعی والبیهقی عن سالم عن ابیه انه کان یفتی النساء اذا احرمن ان یقطعن الخفین حتی اخبرته صفیة عن عائشة انها تفتی النساء اذا احرمن ان لا یقطعن فانتهی عنه واخرج ابوداؤد وابن خزیمة عن سالم بن عبد الله بن عمر کان یصنع ذالک ثم حدثته صفیه بنت ابی عبید ان عائشة حدثتها ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قد کان رخص النساء فی الخفین فترک ذالک واخرج الامام احمد فی کتاب المناسک الکبیر عن مجاهد ان عائشة کانت تقول الا تعجبون من ابن الزبیر یفتی المرأة المحرمة ان تاخذ من شعرها اربع اصابع وانها یکفیها



اِلَّا عَلٰٓی اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَکَتْ اَیْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ غَیْرُ مَلُوْمِیْنَ فَمَنِ ابْتَغٰی وَرَاءَ[1] ما زوجه الله او ما ملکه فقد عدا واخرج مسلم والاربعة عن الشعبی قال دخلت علی فاطمة بنت قیس فسألتها عن قضاء رسول الله صلی الله علیه وسلم علیها فقالت طلقها زوجها البتة فخاصمته الی النبی صلی الله علیه وسلم فی السکنی والنفقه قالت فلم یجعل لی سکنی ولا نفقة واخرج البخاری تعلیقًا وابوداؤد عن عروة قال لقد عابت عائشة اشد العیب یعنی حدیث فاطمة وقالت انها کانت فی منزل وحش فخیف علی ناحیتها فلذالک قضی لها رسول الله صلی الله علیه وسلم واخرج مسلم عن عروة قال تزوج ابن سعید بن العاص ابنة عبد الرحمن بن الحکم فطلقها فاخرجها من عندکم فعاب ذالک علیهم عروة فقالوا ان فاطمة قد خرجت قال عروة فاتیت عائشة فاخبرتها بذالک فقالت ما لفاطمة بنت قیس خیر فی ان تذکر هذا الحدیث۔

## باب جامع

اخرج البخاری من طریق القاسم عن عائشة قالت من زعم ان محمدًا رای ربه فقد اعظم ولکن رای جبریل فی صورته وخلقته سادًّا ما بین الافق، واخرج مسلم عن مسروق قال قالت لعائشة یا اماه هل رای محمد ربه فقالت لقد قف شعری مما قلت من حدثک بان محمدًا رای ربه فقد کذب ثم قرأت لَا تُدْرِکُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ ولکنه رای جبریل فی صورته مرتین۔ واخرج[2] البخاری عن ابی ملیکة قال قرأ ابن عباس حتّٰی اِذَا اسْتَیْاَسَ الرُّسُلُ وَظَنُّوْٓا اَنَّهُمْ قَدْ کُذِبُوْا خفیفة[3] وتلا حَتّٰی یَقُوْلَ الرَّسُوْلُ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ مَتٰی نَصْرُ اللّٰهِ

---

[1] وفی القرآن ذٰلک فاولئک هم العٰدون فکانما فسرت عائشة ذٰلک بقولها، [2] فی تفسیر سورة البقرة، [3] ترع ذٰلک ابن عباس تفسیرا للآیة ولیس من القرآن -

من ذالك الطرف واخرج البیہقی فی سننه عن ابی اسحٰق عن البراء قال اعتمر رسول الله صلی الله علیه وسلم ثلاث عمر کلھن فی ذی القعدة فقالت عائشة لقد اعتمر اربع عمر بعمرته التی حج معھا واخرج البیھقی فی سننه عن ابی علقمة قال دخل شیبة بن عثمان علی عائشة فقال یا ام المومنین ان ثیاب الکعبة تجمع علینا فتکثر فنعمد الی اٰبار فنحفرھا فنعمقھا ثم ندفن ثیاب الکعبة فیھا کیلا یلبسھا الجنب والحائض، فقالت عائشة ما احسنت وبئس ماصنعت ان ثیاب الکعبة اذا نزعت منھا لم یضرھا ان یلبسھا الجنب والحائض ولکن بعھا واجعل ثمنھا فی المساکین وابن السبیل،

## بابُ البیع

اخرج عبد الرزاق فی المصنف والدارقطنی والبیھقی فی سننھما عن ابی اسحاق السبیعی عن امراته انھا دخلت علی عائشة فی نسوة فسالتھا امرأة فقالت یا ام المومنین کانت لی جاریة انی بعتھا من زید ابن ارقم بثمان مائة الی عطائه وانه اراد بیعھا فابتعتھا بستمائة درھم نقدًا فقالت عائشة بئسما اشتریت وبئس ما اشتریت فابلغی زیدًا انه قد ابطل جھاده مع رسول الله صلی الله علیه وسلم الا ان یتوب فقالت المرأة لعائشة ارأیت ان لم اٰخذ منه الا راس مالی قالت فمن جاءه موعظة من ربه فانتھی فله ماسلف[1]

## بابُ النکاح

اخرج الحاکم وصححه عن ابی ملیکة قالت سألت عائشة عن متعة النساء فقالت بینی وبینکم کتاب الله وقرأت ھٰذه الاٰیة وَالَّذِیْنَ ھُمْ لِفُرُوْجِھِمْ حٰفِظُوْنَ

[1] له عند دار قطنی ... بالفاظ اخرجه البیھقی ج ۵ ص ۳۳۱



فلقیتُ عروة بن الزبیر فذکرت لهٗ ذٰلك فقال قالت عائشة معاذ الله والله ما وعد الله رسوله من شیٔ قط الا علم انه کائن قبل ان یموت ولکن لم تزل البلایا بالرسل حتی خافوا ان یکون من معھم یکذبونھم فکانت تقروھا قد کُذِّبُوا مثقلة

واخرج الطیالسی فی مسنده[1] عن مکحول قال قیل لعائشة ان ابی ھریرة یقول قال رسول الله صلی الله علیه وسلم الشوم فی ثلاثة فی الدار والمرأة والفرس، فقالت عائشة لم یحفظ ابوھریرة انه دخل ورسول الله صلی الله علیه وسلم یقول قاتل الله الیھود یقولون ان الشوم فی ثلاث فی الدار والمرأة والفرس فسمع آخر الحدیث ولم یسمع اولهٗ، واخرج احمد[2] عن ابی حسان الاعرج ان رجلین دخلا علی عائشة ان اباھریرة یحدث ان النبی صلی الله علیه وسلم کان یقول انما الطیرة فی المرأة والدابة والدار فقالت والذی نزل الفرقان علی ابی القاسم ماھکذا کان یقول ولکن کان یقول کان اھل الجاھلیة یقولون الطیرة فی المرأة والدابة والدار ثم قرأت عائشة مَآ اَصَابَ مِنْ مُّصِیْبَةٍ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِیْٓ اَنْفُسِکُمْ اِلَّا فِیْ کِتٰبٍ مِّنْ قَبْلِ اَنْ نَّبْرَاَھَا الاٰیة واخرج البزار عن علقمة قال قیل لعائشة ان اباھریرة یروی عن النبی صلی الله علیه وسلم ان امرأة عذبت فی ھرة فقالت عائشة ان المرأة کانت کافرة قال ولا نعلم روی علقمة عن ابی ھریرة الا ھٰذا الحدیث، واخرج قاسم[3] بن ثابت السرقسطی فی غریب الحدیث عن علقمة بن قیس قال کنا عند عائشة رضی الله عنھا ومعنا ابوھریرة فقالت یا اباھریرة انت الذی تحدث عن رسول الله صلی الله علیه وسلم ان امرأة عذبت بالنار فی جرء ھرة لا اطعمتھا ولا سقتھا ولا ھی ترکتھا تاکل من حشائش الارض حتی ماتت، قال ابوھریرة سمعت من رسول الله صلی الله

---

[1] فی نسخة المطبوعة ص ۲۱۵، [2] مسند جلد ۶ ص ۲۴۶ واخرج فی صفحة ۲۴۰ بلفظ آخر [3] ایضًا فی مسند الطیالسی فی مسند عائشة ص ۱۹۹-

عليه وسلم قالت عائشة المؤمن اكرم عند الله من ان يعذب به في جر هرة اما ان المرأة
مع ذلك كانت كافرة يا ابا هريرة اذا حدثت عن رسول الله صلى الله عليه وسلم فانظر
كيف تحدث واخرج البخاری ومسلم عن عروة عن عائشة قال ان ازواج النبی صلى الله
عليه وسلم حين توفی رسول الله صلى الله عليه وسلم اردن ان يبعثن عثمان بن عفان الى ابی بكر
يسألنه ميراثهن من رسول الله صلى الله عليه وسلم فقالت عائشة لهن اليس قد قال
رسول الله صلى الله عليه وسلم لا نورث ما تركناه صدقة واخرج ابو عروبة الحسين بن محمد
الحرانی وابو منصور البغدادی عن الكلبی عن ابی هريرة قال لان يمتلئ جوف احدكم قيحا
ودما خير له من ان يمتلئ شعرا فقالت عائشة لم يحفظ الحديث انما قال رسول الله
صلى الله عليه وسلم لان يمتلئ جوف احدكم قيحا ودما خير له من ان يمتلئ شعرا هجيت[1]
به واخرج الحاكم وصححه[2] والبيهقی فی سننه عن عروة قال بلغ عائشة ان ابا هريرة يقول
ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال لان امتع بسوط فی سبيل الله احب الی من اعتق ولد الزنا
وان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ولد الزنا شر الثلاثة وان الميت يعذب ببكاء الحی فقالت
عائشة رض رحم الله ابا هريرة اساء سمعا فاساء اجابة اما قوله لان امتع بسوط فی سبيل الله
احب الی من ان اعتق ولد الزنا انها لما نزلت فلا اقتحم العقبة وما ادراك ما العقبة
فك رقبة قيل يا رسول الله ما عندنا ما نعتق الا ان احدنا له جارية سوداء تخدمه
وتسعى عليه فلو امرناهن فزنين فجئن بالاولاد فاعتقناهم فقال رسول الله صلى الله
عليه وسلم لان امتع بسوط فی سبيل الله احب الی من ان آمر بالزنا ثم اعتق الولد واما
قوله ولد الزنا شر الثلاثة فلم يكن الحديث على هذا انما كان رجل من المنافقين
يؤذی رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال من يعذرنی من فلان قيل يا رسول الله صلى الله
مع ما به ولد زنا فقال هو شر الثلاثة والله تعالى يقول ولا تزر وازرة وزر
اخرى واما قوله ان الميت يعذب ببكاء الحی فلم يكن الحديث على هذا ولكن رسول الله

[1] قال الشوكانی فی موضوعاته انه موضوع ص۱۰۲، [2] المستدرك للحاكم كتاب العتق جلد۲ ص۲۱۵



صلى الله عليه وسلم مر بدار رجل من اليهود قد مات واهله يبكون عليه وانه ليعذب
والله عز وجل يقول لا يكلف الله نفسا الا وسعها. واخرج البخاری عن ابن عمر ان رسول الله
صلى الله عليه وسلم قال ان بلالا يؤذن بليل فكلوا واشربوا حتى يؤذن ابن ام مكتوم،
واخرج البيهقی عن عروة عن عائشة رض قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان ابن ام مكتوم
رجل اعمى فاذا اذن فكلوا واشربوا حتى يؤذن بلال وكان بلال يبصر الفجر وكانت عائشة
تقول غلط ابن عمر. هذا آخر ما اورده الزركشی، وقد حذفت مما اورده اشياء لانها ليست
من باب الاستدراك. وهذه زيادات لم يذكرها، اخرج الائمة الستة الا ابا داود عن
ابی هريرة قال اتی النبی صلى الله عليه وسلم بلحم فرفع اليه الذراع وكانت تعجبه[1] واخرج الترمذی
عن عائشة قالت ما كانت الذراع احب الى رسول الله صلى الله عليه وسلم ولكن كان لا
يجد اللحم الا غبا فكان يعجل اليه لانه اعجلها نضجا، واخرج ابن ابی شيبة عن ابی رزين
قال خرج[2] الينا ابو هريرة يضرب بيده على جبهته ثم قال انكم تحدثون انی اكذب
رسول الله صلى الله عليه وسلم اشهد لسمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول
اذا انقطع شسع احدكم فلا يمشی فی الاخرى حتى يصلحها وقال ابن ابی شيبة
حدثنا ابن عيينة عن عبد الرحمن بن القاسم عن ابيه ان[3] عائشة كانت تمشی فی خف
واحد تقول لاحنثن ابا هريرة انتهى والله اعلم. تم كتاب عين الاصابة فيما
استدركته السيدة عائشة رضی الله عنها على الصحابة تاليف العلامة المحدث
سيدنا ومولانا الجلال السيوطی تغمده الله بالرحمة والرضوان ونفعنا به وببركات
علومه ونفحاته وجلواته ورحمنا به

---

[1] ذلك ثبت عن عائشة فی البخاری ص۸، [2] فی جامع الترمذی باب ما جاء فی كراهية المشی
فی النعل الواحدة ص۳۰۱، [3] الترمذی ايضا۔

## اُردو ترجمہ

## "الاجابة لإيراد ما استدركة عائشة على الصّحابة"

الحمدللہ وسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ، یہ ایک جزء ہے جس میں میں نے کتاب "الاجابة لایراد ما استدرکتہ عائشۃ علی الصحابۃ" جوامام بدرالدین زرکشی کی تصنیف ہے، کچھ زیادتیوں کے ساتھ مختصر کیا ہے اور میں نے اس کا نام "عین الاِصابۃ فی استدراک عائشۃ علی الصحابۃ" رکھا ہے، اور استاذ ابومنصُور حسن بن محمد بن علی بن طاہر بغدادی جو مشہور فقیہ و محدث ہیں علامہ بدرالدین پر اس فن میں تالیف کرنے میں سبقت لے گئے، پس انہوں نے اس فن میں ایک کتاب لکھی جس میں پچیس۲۵ احادیث کو اپنی اسناد کے ساتھ اپنے شیوخ سے ذکر کیا اور اس کتاب کی مجھے خبر دی ہے ابو عبداللہ مقبل نے صلاح بن ابی عمر سے انہوں نے ابوالحسن بن بخاری سے انہوں نے خشوعی سے اور انہوں نے ابو عبداللہ بن حسین بن محمد بن خسرو سے،

## بَاب فضل عَائشة

## "حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی فضیلت کے بیان میں"

ہمیں مصنف (بدرالدین زرکشی) سے یہ بات سماع متصل سے پہنچی انہوں نے بیان کیا کہ حاکم نے مستدرک میں حضرت عروہ سے روایت کیا ہے، انہوں نے فرمایا کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے زیادہ کسی کو حلال، حرام، علم اور شعر و طب کا عالم نہیں پایا،

نیز حاکم نے عروہ سے روایت کیا ہے اور اس کی تصیح بھی کی ہے کہ میں

نے حضرت عائشہ سے عرض کیا کہ آپ نے سنن کا علم تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے حاصل کیا ہے اور شعر و عربیت کا علم عرب سے لیا، یہ فرمائیں کہ علم طب آپ نے کس سے سیکھا، حضرت عائشہ نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کیونکہ آپ اکثر بیمار رہتے تھے اور عرب کے اطباء و معالجین آپ کے علاج کے سلسلہ میں حاضر خدمت ہوتے تھے، پس میں انہیں کی باتوں سے یہ علم سیکھتی تھی۔

حاکم نے مسروق سے نقل کیا ہے انہوں نے فرمایا بخدا میں نے صحابہ کو حضرت عائشہ سے میراث کے متعلق سوال کرتے ہوئے دیکھا ہے۔

حاکم نے عطاء کا قول نقل کیا ہے انہوں نے حضرت عائشہ کے بارے میں فرمایا کہ حضرت عائشہ لوگوں میں سب سے بڑی فقیہ عالمہ اور عام معاملات میں سب لوگوں سے بہتر رائے رکھنے والی ہیں۔

حاکم نے امام زہری کا قول نقل کیا ہے کہ اگر تمام انسانوں کے علم کو جمع کیا جائے پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویوں کے علم کو جمع کیا جائے تو حضرت عائشہ علم میں سب پر فوقیت لے جائیں گی۔

نیز حاکم نے موسیٰ بن طلحہ سے نقل کیا ہے کہ میں نے حضرت عائشہ سے زیادہ فصیح کسی کو نہیں دیکھا،

حاکم نے احنف کا قول ذکر کیا ہے کہ میں نے حضرت ابو بکرؓ، عمر، عثمان، علیؓ اور بہت سے خلفاء کے خطبات سُنے ہیں لیکن میں نے پوری مخلوق کے منہ سے کوئی کلام اتنا شاندار اور بہتر نہیں سُنا جو حضرت عائشہ کی زبانی سُنا۔

حاکم نے حضرت عائشہ سے روایت کیا ہے اور اس کی تصحیح بھی کی ہے کہ نو خصوصیات میری ایسی ہیں باستثناء مریم بنت عمران جو مجھ سے پہلے کسی اور عورت کو نہیں دی گئیں، بخدا یہ بات میں اپنی کسی سوکن پر فخر کرتے ہوئے



نہیں کہہ رہی، آپ سے ان خصائص کے بارے میں دریافت کیا گیا کہ وہ کیا ہیں تو فرمایا نکاح سے پہلے ایک فرشتہ میری تصویر لے کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا تھا، پھر جس وقت آپ نے مجھ سے نکاح کیا میری عمر سات سال تھی اور رخصتی کے وقت میں نو سال کی تھی۔

اور آپ نے شادی اس حال میں کی کہ میں کنواری تھی اور آپ کے پاس بسا اوقات وحی اس حال میں نازل ہوتی تھی کہ میں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایک ہی لحاف میں ہوتے تھے، اور میں آپ کو تمام لوگوں میں سب سے زیادہ محبوب تھی، اور میری برأت اور پاک دامنی میں قرآن پاک کی آیات نازل ہوئیں، قریب تھا کہ امت اس موقع پر ہلاک ہو جاتی، اور میں نے حضرت جبریل کو دیکھا ہے جبکہ آپ کی ازواج مطہرات میں سے کسی کو بھی یہ شرف حاصل نہیں ہوا اور میرے ہی حجرہ میں آپ کی روح قبض کی گئی، اس وقت آپ کے جسم اطہر کے قریب صرف میں اور موت کا فرشتہ تھا۔

## باب الطہارت

### "پاکی کا بیان"

یعقوب بن سفیان فسوی نے ابو سلمہ بن عبدالرحمٰن سے روایت کیا ہے کہ ایک روز میں حضرت عائشہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا، اے اماں جان حضرت جابر بن عبداللہ یوں فرما رہے ہیں کہ غسل اس وقت واجب ہوتا ہے جبکہ مادۂ تولید خارج ہو جائے، یہ سن کر حضرت عائشہؓ نے فرمایا کہ حضرت جابر غلطی پر ہیں کیونکہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سُنا ہے کہ جب شرمگاہیں ایک دوسرے میں داخل ہو جائیں تو غسل واجب

ہو جاتا ہے (یعنی انزال شرط نہیں) اس کے بعد حضرت عائشہ نے فرمایا کہ کیا حشفہ کا داخل ہو جانا حدِ رجم کو واجب کرے گا اور غسل کو واجب نہ کریگا۔

ابو منصور بغدادی نے اپنی کتاب میں ایسی سند کے ساتھ جس میں مجہول راوی ہے حضرت ابی بن کعب سے نقل کیا ہے وہ ایک مرتبہ حضرت عائشہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ حضرت علی بن ابی طالب یہ فرماتے ہیں کہ میں گدھے کی پشت پر مسح کروں یا موزوں پر مجھے کچھ پرواہ نہیں ہے، حضرت عائشہ نے فرمایا کہ تم علی کے پاس جاؤ اور ان سے کہو کہ عائشہ تم کو قسم دے کر پوچھتی ہیں کیا آپ کو سورۃ مائدہ کے نازل ہونے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل کے متعلق کچھ علم ہے، ابی بن کعب حضرت علی کی خدمت میں حاضر ہوئے اور فرمایا، مجھے حضرت عائشہ نے یہ خبر دی ہے کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر سورۃ مائدہ نازل ہوئی تھی تو آپ نے صرف موزوں پر مسح کیا تھا، جب ابی بن کعب رضؓ نے یہ بات حضرت علی کے سامنے بیان کی تو حضرت علی نے حضرت عائشہ کے قول کی طرف رجوع کرلیا اور اسی پر عمل پیرا ہوئے۔

تساخین موزوں کو کہتے ہیں، ثعلب فرماتے ہیں کہ اس کا واحد نہیں آتا۔

امام دارقطنی نے اپنی سنن میں حضرت عائشہ سے نقل کیا ہے کہ جب ان کو عبداللہ بن عمر کی اس بات کا علم ہوا کہ عورت کا بوسہ لینے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے تو حضرت عائشہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو روزے کی حالت میں بھی بوسہ لیتے تھے اور وضو نہیں کرتے تھے۔

امام مسلم و نسائی نے عبید بن عمیر سے نقل کیا ہے کہ حضرت عائشہ کو جب حضرت ابن عمر کی اس بات کا علم ہوا کہ وہ غسل کے وقت عورتوں کو بال کھولنے



کا حکم دیتے ہیں تو حضرت عائشہ نے فرمایا کہ ابن عمر عورتوں کو سر منڈوانے کا حکم کیوں نہیں دیتے، میں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو ایک ہی برتن سے غسل کرتے تھے اور میں اس سے زیادہ نہیں کرتی تھی کہ اپنے سر پر تین مرتبہ پانی ڈالوں اور نسائی شریف کے الفاظ میں یہ بھی ہے کہ میں اپنے بالوں کو نہیں کھولتی تھی۔

ابو منصور بغدادی نے اپنی کتاب میں حضرت ابو ہریرہ سے روایت کیا ہے انہیں فرمایا کہ جس نے کسی مردہ کو غسل دیا تو اسے بھی غسل کرنا چاہیے اور جس نے مردہ کو اٹھایا تو اس کو وضو کرنا چاہیے، جب حضرت عائشہ کو یہ بات معلوم ہوئی تو فرمایا کہ کیا مسلمانوں کے مردے بھی نجس ہوتے ہیں، حالانکہ اگر کوئی لکڑی اٹھائے تو اس پر نہ غسل واجب ہوتا ہے نہ وضو'

## بابُ الصّلٰوۃ

## نماز کے بیان میں

طبرانی نے حضرت ابو ہرہ سے روایت کیا ہے' انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حدیث بیان کی کہ جس نے وتر نہیں پڑھے اس کی نماز ہی ادا نہیں ہوئی، جب حضرت عائشہ کو معلوم ہوا تو فرمایا کہ یہ حدیث ابوالقاسم صلی اللہ علیہ وسلم سے کس نے سُنی ہے، ابھی زمانہ زیادہ نہیں گزرا اور نہ ہم ابھی بھولے ہیں، حضورؐ نے تو صرف یہ فرمایا تھا کہ جو شخص کل روزِ قیامت پانچوں نمازوں کو اس حال میں لے کر حاضر ہوا کہ ان کے وضو، اوقات، رکوع اور سجود کی محافظت کی اور ان امور کی بجا آوری میں کسی قسم کی کمی نہیں کی تو اللہ تعالیٰ کا اس سے یہ عہد ہے کہ اس کو عذاب میں مبتلا نہ فرمائیں گے اور اگر کسی کی نمازوں میں کچھ

نقص وکمی رہ گئی ہوگی تو اس کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا کوئی عہد وپیمان نہ ہوگا، اگر چاہیں گے تو اپنی رحمت سے بخش دیں گے ورنہ عذاب دیں گے۔

ابو القاسم عبداللہ بن محمد البغوی نے قاسم بن محمد کے طریق سے یہ روایت نقل کی ہے جب حضرت عائشہ کو حضرت ابوہریرہ کی یہ بات معلوم ہوئی کہ عورت نماز کو توڑ دیتی ہے (یعنی اگر نمازی کے سامنے سے عورت گزر جائے تو اس کی نماز ٹوٹ جاتی ہے) تو حضرت عائشہ نے فرمایا کہ بسا اوقات نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم میرے حجرہ میں نماز پڑھتے ہوتے تو سوتے میں میرے پاؤں آپ کے سامنے آجاتے جن کو آپ ہٹا دیتے اور میں انہیں سمیٹ لیتی۔ اور اس کی اصل صحیح بخاری میں بھی ہے۔

امام بیہقی نے اپنی سنن میں ابو تھیک سے روایت کیا ہے کہ ایک مرتبہ حضرت ابو درداء نے خطبہ میں فرمایا کہ جس کو صبح کے وقت نے آلیا اس کے وتر نہیں ہوئے، جب حضرت عائشہ کے سامنے اس کا تذکرہ ہوا تو انہوں نے فرمایا کہ ابو درداء سے غلطی ہوئی ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم تو صبح ہونے پر بھی وتر پڑھتے تھے۔

امام مسلم نے حضرت انس سے روایت کیا ہے کہ حضرت عمر عصر کے بعد نماز پڑھنے پر لوگوں کی پٹائی کرتے تھے، طاؤس کی روایت میں ہے کہ حضرت عائشہ نے فرمایا کہ حضرت عمر کو وہم سا ہو گیا ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تو اس بات سے منع فرمایا تھا کہ کوئی شخص طلوع آفتاب یا غروب آفتاب کے وقت قصداً نماز پڑھے۔

## باب الجنازہ

## جنازہ کے بیان میں

امام مسلم نے عباد بن عبداللہ بن زبیر سے روایت کیا ہے کہ حضرت عائشہ



نے سعد بن ابی وقاص کے جنازہ کو مسجد میں لانے کا حکم دیا تاکہ ان کی نماز جنازہ ادا کی جائے اس پر لوگوں نے ان پر نکیر کی تو آپ نے فرمایا لوگ اتنی جلدی بھول جاتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سہیل بن بیضاء کی نماز جنازہ تو مسجد میں پڑھائی تھی۔

شیخین نے عبداللہ بن ابی ملیکہ سے روایت کیا ہے جب حضرت عثمان کی صاحبزادی (ام ابان) کا وصال ہوا تو ہم ان کی نماز جنازہ پڑھنے کے لئے حاضر ہوئے حضرت ابن عمر اور ابن عباس بھی وہاں موجود تھے، اسی دوران حضرت ابن عمر نے عمرو بن عثمان سے فرمایا کیا تم گھر والوں کو رونے سے نہیں روکتے۔ بیشک رسول اللہ کا ارشاد ہے کہ میت کو اس کے اہل خانہ کے اس پر رونے کی وجہ سے عذاب دیا جاتا ہے، حضرت ابن عباس جو برابر ہی میں تشریف فرما تھے کہنے لگے کہ حضرت عمر بھی کچھ اسی قسم کی بات فرماتے تھے، جب اس کا ذکر حضرت عائشہ کے سامنے ہوا تو انہوں نے فرمایا اللہ تعالیٰ عمر پر رحم فرمائے بخدا رسول اللہ نے یہ بات ارشاد نہیں فرمائی کہ اللہ تعالیٰ مسلمان کو کسی کے رونے کی وجہ سے عذاب دیں گے۔ ہاں آپ کا ارشاد گرامی یہ ہے کہ کافر کے عذاب میں بوجہ اس کے اہل خانہ کے اس پر رونے کے زیادتی ہو جاتی ہے، راوی کہتے ہیں اس کے بعد حضرت عائشہ نے فرمایا تمہارے لئے قرآن مجید کافی ہے جس میں ارشاد خداوندی ہے ولا تزر وازرۃ وزر اخریٰ یعنی کوئی نفس وجان کسی دوسرے کے بوجھ کو نہیں اٹھائے گی۔ ابن ابی ملیکہ کہتے ہیں کہ بخدا اس کے بعد حضرت ابن عمر نے کچھ نہیں فرمایا۔

شیخین نے عمرہ سے نقل کیا ہے کہ حضرت عائشہ کے سامنے حضرت ابن عمر کی اس بات کا تذکرہ ہوا کہ مردہ کو زندہ کے رونے کی پاداش میں عذاب دیا جاتا ہے تو حضرت عائشہ نے فرمایا کہ خدا ابن عمر کی مغفرت کرے وہ اپنی بات میں جھوٹے نہیں

ہیں لیکن ان سے بھول یا غلطی ہوگئی ، بات یہ ہے کہ ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا گزر ایک یہودی کے جنازہ کے پاس سے ہوا جس پر اس کے اہل خانہ بین کر رہے تھے اس پر آپ نے فرمایا تھا کہ یہ لوگ تو اس پر رو رہے ہیں اور اس کو قبر میں عذاب دیا جا رہا ہے ۔

امام مسلم نے عروہ سے روایت کیا ہے کہ حضرت عائشہ کے ساتھ لوگوں کی اس بات کا تذکرہ ہوا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو یمنی دھاری دار چادر میں کفنایا گیا تھا تو حضرت عائشہ نے فرمایا لوگ یمنی چادر لاتے تو تھے لیکن اس میں کفنایا نہیں ۔

طبرانی نے معجم اوسط میں موسیٰ بن طلحہ سے روایت کیا ہے کہ حضرت عائشہ کو جب ابن عمر کی یہ بات معلوم ہوئی کہ ناگہانی موت کا آجانا اہل ایمان پر سخت ہوتا ہے تو آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ ابن عمر کی مغفرت کرے ، بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تو یہ فرمایا تھا کہ ناگہانی موت اہل ایمان کے لئے آسانی کا باعث ہوتی ہے اور کفار پر سختی اور غصہ کا ۔

امام بخاری نے حضرت ابن عمر سے یہ حدیث نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بدر کے کنوئیں کے پاس ٹھہرے جس میں مشرکین کی لاشیں پڑی ہوئی تھیں آپ نے ان کو مخاطب کر کے فرمایا کیا تم نے اپنے رب کے وعدہ کو سچا پایا پھر آپ نے ارشاد فرمایا بیشک یہ کنوئیں والے اس وقت میری بات سن رہے ہیں ، جب اس کا تذکرہ حضرت عائشہ کے سامنے کیا گیا تو انہوں نے فرمایا کہ (آپ نے یہ نہیں فرمایا تھا کہ وہ میری بات سن رہے ہیں) بلکہ آپ نے یہ ارشاد فرمایا تھا کہ اب وہ جان گئے ہیں کہ میں نے جو ان سے بات کہی تھی وہ بالکل حق ہے ۔

دار قطنی نے مجاہد کے واسطہ سے حضرت ابوہریرہ سے یہ حدیث نقل کی ہے کہ نبی نے ارشاد فرمایا جب بندہ اللہ تعالیٰ کے پاس جانے کو پسند کرتا ہے تو اللہ بھی [illegible] کو پسند کرتا



ہیں اور جب بندہ اللہ کے پاس جانے کو ناپسند کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ کو بھی اس سے ملنا ناگوار ہوتا ہے ۔ حضرت عائشہ کے سامنے جب اس روایت کو بیان کیا گیا تو انہوں نے فرمایا کہ خدا ابوہریرہ پر رحم فرمائے انہوں نے تم سے حدیث کا آخری حصہ تو بیان کر دیا ، اول حصہ بیان نہیں کیا (پھر حضرت عائشہ نے پوری حدیث بیان کی) کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب خدا کسی بندہ کے ساتھ بہتری کا ارادہ فرماتے ہیں تو اس کی زندگی ۔ اس سال میں جس میں اسے موت آنی ہے اس کے پاس ایک فرشتہ کو بھیجتے ہیں وہ اس کو سیدھی راہ پر چلاتا ہے ، اس کو بشارت دیتا رہتا ہے پھر جب اس کی موت کا وقت آتا ہے تو موت کا فرشتہ اس کے سرہانے آکر بیٹھ جاتا ہے اور کہتا ہے اے اطمینان والی روح اللہ کی مغفرت اور رضا کی طرف کوچ کر (یہ سنکر) اس کی روح نکلنے کے اشتیاق میں بے تاب ہونے لگتی ہے ، یہی وہ وقت ہے جب بندہ خدا کے ملنے کو پسند کرتا ہے اور خدا اس سے ملنے کو پسند فرماتے ہیں اور (اس کے مقابلہ میں) جب خدا کسی بندہ کے ساتھ بُرائی کا ارادہ فرماتے ہیں تو اس کی زندگی کے اس سال میں جس میں اسے موت آنی ہے اس کے پاس ایک شیطان کو بھیجتے ہیں پس وہ اس کو سیدھی راہ سے بھٹکا دیتا ہے اور جب اس کا آخری وقت آتا ہے تو موت کا فرشتہ اس کے سرہانے آکر بیٹھ جاتا ہے اور کہتا ہے اے روح خدا کی ناراضگی اور غصہ کی طرف چل تو روح اس کے جسم میں گھسنا چاہتی ہے اور فرشتہ اس کو نگل لیتا ہے ، یہی وہ وقت ہے کہ جب بندہ خدا سے ملنے سے نفرت کرتا ہے اور خدا بھی اس کی ملاقات سے نفرت کرتے ہیں ، امام دار قطنی فرماتے ہیں کہ مجاہد کی یہ حدیث جو انہوں نے حضرت ابوہریرہ اور حضرت عائشہ سے روایت کی ہے حدیث غریب ہے ، حضرت ابوہریرہ سے روایت کرنے میں عطاء بن سائب اکیلے ہیں اور میرے علم میں اس حدیث کو عطاء بن سائب سے روایت

کرنے والے صرف محمد بن فضیل ہیں۔

امام ابوداؤد، ابن حبان اور حاکم نے تصحیح کے ساتھ حضرت ابوسعید خدری کے بارے میں نقل کیا ہے کہ جب ان کا پیامِ اجل آیا تو انہوں نے نئے کپڑے منگوا کر زیبِ تن فرمائے، پھر ارشاد فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا تھا کہ میت کو انہیں کپڑوں میں اٹھایا جائے گا جس میں اس کی موت واقع ہوگی، علامہ زرکشی فرماتے ہیں میں نے اصول فقہ کی کتاب جو ابوالحسین احمد بن قطان کی تصنیف ہے جن کا شمار قدماء شافعیہ میں ہے اور وہ ابن جریج کے شاگردوں میں ہیں (اس کتاب میں) روایت بالمعنی کی بحث میں یہ الفاظ دیکھے تھے کہ حضرت ابوسعید خدریؓ یہ سمجھے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ثیاب (کپڑوں) سے کفن مراد لیا ہے لیکن حضرت عائشہؓ نے ان پر نکیر کرتے ہوئے فرمایا خدا ابوسعید پر رحم کرے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مراد تو ثیاب سے انسان کا آخری عمل ہے کیونکہ آپ کا ارشاد ہے لوگوں کا حشر اس حال میں ہوگا کہ وہ برہنہ پا، برہنہ تن اور غیر مختون ہوں گے، (جب سب برہنہ ہونگے تو کپڑوں میں اٹھائے جانے کا کیا مطلب ہے)

ابومنصور بغدادی نے ابوعطیہ سے روایت کیا ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں اور مسروق حضرت عائشہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو مسروق نے حضرت ابن مسعود کا یہ قول نقل کیا کہ جس کو خدا کی ملاقات محبوب ہوتی ہے تو خدا بھی اس سے ملنے کو پسند کرتے ہیں اور جو خدا سے ملنے کو پسند نہیں کرتا تو خدا بھی اس سے ملنے کو ناپسند کرتے ہیں۔ حضرت عائشہ نے یہ سنکر فرمایا کہ خدا ابوعبدالرحمٰن پر رحم کرے۔ انہوں نے حدیث کا حصہ تو بیان کیا ہے حدیث کے آخری حصہ کے بارے میں تم نے سوال نہیں کیا، پھر حضرت عائشہ نے پوری حدیث بیان کی، کہ جب اللہ تعالیٰ اپنے کسی بندہ کے ساتھ بھلائی کا ارادہ فرماتے ہیں تو اس کی زندگی کے آخری سال میں



ایک فرشتہ کو اس کے لئے مقرر فرما دیتے ہیں جو نیکیوں کی طرف اس کی رہنمائی کرتا ہے اور اسے سیدھے راستے پر چلاتا ہے یہاں تک کہ لوگ کہتے ہیں کہ فلاں کا انتقال تو بڑی اچھی حالت ہوا، پھر جب اس کی موت آتی ہے اور وہ اپنے ثواب کو جنت میں دیکھتا ہے تو اس کی روح خوشی میں پھڑکنے لگتی ہے یا اس کی جان بیتاب ہو جاتی ہے یہی وہ وقت ہے کہ جب بندہ خدا کی ملاقات کو اور خدا بندہ سے ملنے کو پسند کرتے ہیں۔ اور جب اللہ تعالیٰ کسی بندہ کے ساتھ برائی کا ارادہ فرماتے ہیں تو زندگی کے آخری سال میں اس پر شیطان کو مسلط کر دیتے ہیں جو اس کو فتنہ میں مبتلی کر دیتا ہے یہاں تک کہ لوگ کہتے ہیں کہ فلاں تو بڑی بری حالت پر مرا، پھر جب اس کو موت آتی ہے اور وہ عذاب کا مشاہدہ کرتا ہے تو اپنی روح کو اندر نگلنا چلتا ہے، یہی وہ وقت ہے جب بندہ خدا کی ملاقات کو اور خدا بندہ سے ملنے کو ناپسند کرتا ہے۔

## باب الصیام

## "روزہ کا بیان"

امام احمد نے اپنی مسند میں حضرت عبداللہ بن عمر سے حدیث نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مہینہ ۲۹ دن کا ہوتا ہے، لوگوں نے اس کا تذکرہ حضرت عائشہ سے کیا تو انہوں نے فرمایا، خدا ابوعبدالرحمٰن پر رحم کرے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تو یہ فرمایا تھا کہ مہینہ کبھی ۲۹ دن کا بھی ہوتا ہے۔

ابن ابی شیبہ نے حضرت عبداللہ بن عمر کی یہ حدیث نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، ہم ان پڑھ جماعت ہیں نہ لکھ سکتے ہیں اور نہ حساب کر سکتے ہیں (اس کے بعد آپ نے ہاتھ سے اشارہ کر کے فرمایا) کہ مہینہ اتنا ہوتا ہے، اتنا ہوتا ہے تیسری دفعہ آپ نے انگوٹھے کو موڑ لیا (اس طرح انتیس ۲۹ دن ہوئے)، جب حضرت

عائشہ کو اس کا علم ہوا تو کہنے لگیں کہ خدا ابو عبدالرحمٰن کی مغفرت کرے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایک ماہ تک اپنی ازواج سے کنارہ کش رہے، پھر انتیس ۲۹ دیں روز بالاخانہ سے باہر تشریف لائے، جب آپ سے عرض کیا گیا کہ اے رسول خدا آپ نے تو ایک ماہ (۳۰ دن) کی قسم کھائی تھی تو آپ نے فرمایا کہ مہینہ انتیس کا بھی ہوتا ہے۔

امام مسلم نے ابوبکر بن عبدالرحمٰن سے روایت کیا ہے کہ میں نے حضرت ابوہریرہ کو وعظ کرتے سنا وہ اپنے وعظ میں یہ فرماتے تھے کہ جس کی صبح جنابت کی حالت میں ہو تو اس کو روزہ نہیں رکھنا چاہیے، ابوبکر کہتے ہیں کہ اس کا ذکر میں نے اپنے والد عبدالرحمٰن سے کیا، انہوں نے اپنے والد حارث سے اس کا تذکرہ کر دیا تو حارث نے اسباب کا انکار کیا، چنانچہ میرے والد عبدالرحمٰن مسئلہ کی جستجو میں چل دیئے، میں بھی ان کے ہمراہ ہو لیا یہاں تک کہ ہم حضرت عائشہ اور ام سلمہ کی خدمت میں حاضر ہوئے، عبدالرحمٰن نے ان دونوں سے ابوہریرہ کی بات کی بابت دریافت کیا تو دونوں نے فرمایا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو جنابت کی حالت میں صبح ہو جاتی تھی بغیر احتلام کے (یعنی بوجہ صحبت کے کیونکہ آپ کو خواب میں احتلام نہیں ہوتا تھا) پھر آپ روزہ رکھتے تھے، راوی کہتے ہیں کہ ہم وہاں سے چل دیئے، یہاں تک کہ مروان کے پاس پہنچے، عبدالرحمٰن نے ساری روئیداد مروان کے سامنے ذکر کی تو مروان نے کہا کہ میں تم کو قسم دے کر کہتا ہوں کہ تم فوراً ابوہریرہ کے پاس جاؤ اور ان کی بات کی تردید کرو، چنانچہ ہم حضرت ابوہریرہ کی خدمت میں حاضر ہوئے، عبدالرحمٰن نے پوری بات ان کے سامنے بیان کر دی تو حضرت ابوہریرہؓ نے دریافت کیا کہ کیا وہ دونوں یہ فرما رہی ہیں، عبدالرحمٰن نے اثبات میں جواب دیا تو آپ نے فرمایا کہ وہ دونوں زیادہ علم رکھتی ہیں، پھر حضرت ابوہریرہؓ نے اپنی بات کو فضل بن عباس کی طرف منسوب کیا کہ یہ بات میں نے فضل سے سنی ہے نہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے، (اس کے بعد) حضرت ابوہریرہؓ نے



اپنی بات سے رجوع کر لیا، بزار اپنی مسند میں فرماتے ہیں کہ ہمارے علم حضرت ابوہریرہؓ نے فضل بن عباس سے صرف یہی ایک حدیث روایت کی ہے۔

## باب الحج

## "حج کے بیان"

امام بیہقی نے اپنی سنن میں سالم سے روایت کیا ہے، وہ حضرت ابن عمر سے نقل کرتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر کو یہ کہتے سنا تھا "جب تم (حج میں) رمی جمار کر چکو اور سر منڈوالو تو تمہارے لئے سوائے عورتوں اور خوشبو کے ہر چیز حلال ہو جائیگی سالم کہتے ہیں (جب حضرت عائشہ کو یہ بات معلوم ہوئی) تو انہوں نے فرمایا کہ سوائے عورتوں کے ہر چیز حلال ہو جاتی ہے (جہاں تک خوشبو کا مسئلہ ہے) میں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے [illegible] ہونے کے لئے خوشبو لگائی تھی، سالم کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت زیادہ لائق اتباع ہے، امام بخاری اور مسلم نے حضرت عمرہ بنت عبدالرحمٰن سے روایت کیا ہے کہ زیاد بن ابی سفیان نے حضرت عائشہ کو خط لکھا کہ حضرت عبداللہ بن عباس یہ فرماتے ہیں کہ جس نے قربانی کا جانور حرم کی طرف روانہ کیا تو اس پر ہر وہ چیز حرام ہو جائے گی جو حاجی پر حرام کی گئی ہے یہاں تک کہ جانور کو قربان کر دیا جائے اور میں (زیاد بن ابی سفیان) نے بھی اپنا جانور (حرم کی طرف) روانہ کیا ہے، لہذا اپنا فیصلہ مجھے لکھ دیجئے، عمرہ کہتی ہیں کہ حضرت عائشہ نے فرمایا کہ ابن عباس کی بات درست نہیں ہے (کیونکہ) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے قربانی کے جانوروں کے ہار میں نے اپنے ہاتھوں سے بٹے تھے، پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دست مبارک سے وہ ہار جانوروں کو پہنائے تھے، اس کے بعد آپ نے ان جانوروں کو میرے والد (حضرت ابوبکر) کے ہمراہ (حرم کی

جانب) روانہ کیا تھا، پس آپ پر کوئی چیز حرام نہیں ہوئی تھی جس کو خدا نے آپ کے لئے حلال کیا تھا، یہاں تک کہ جانور قربان کر دیئے گئے۔

امام بیہقی نے اپنی سنن میں امام زہری سے نقل کیا ہے کہ سب سے پہلی شخصیت جس نے اس مسئلہ کے سلسلہ میں لوگوں کی آنکھوں پر سے جہالت کے پردہ کو ہٹایا اور سنت کو کھول بیان کیا وہ حضرت عائشہ کی ذاتِ گرامی ہے، مجھے عروہ اور عمرہ نے خبر دی ہے کہ حضرت عائشہ نے فرمایا کہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے قربانی کے جانوروں کے ہار بٹا کرتی تھی، آپ ان کو ہار پہنا کر حرم کی طرف روانہ فرماتے حالانکہ آپ خود مدینہ منورہ میں ہوتے تھے پھر جانوروں کے قربان ہونے تک آپ کسی چیز سے پرہیز نہیں کرتے تھے، جب لوگوں کو حضرت عائشہ کی بات معلوم ہوئی تو اس پر عمل پیرا ہو گئے اور حضرت ابن عباس کے فتوے کو چھوڑ بیٹھے۔

امام بخاری ومسلم اور نسائی نے محمد بن منتشر سے روایت کیا ہے کہ میں نے حضرت ابن عمر سے احرام کے وقت خوشبو لگانے کے بارے میں سوال کیا تو انہوں نے فرمایا کہ میرے جسم سے خوشبو کی لپٹیں نکلیں مجھے اس کی بہ نسبت یہ زیادہ پسند ہے کہ تارکول مل لوں (راوی کہتے ہیں) میں نے حضرت عائشہ سے اس کا تذکرہ کیا تو انہوں نے فرمایا کہ خدا ابو عبدالرحمٰن پر رحم کرے، میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے خوشبو لگائی تھی پس آپ اپنی ازواج کے پاس تشریف لے جاتے تھے پھر صبح کے وقت خوشبو کی لپٹیں آپ کے احرام سے آتی تھیں۔

شیخین نے مجاہد سے روایت کیا ہے کہ عروہ نے حضرت ابن عمر سے دریافت کیا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کتنے عمرے ادا فرمائے تھے حضرت ابن عمر نے فرمایا چار، جن میں سے ایک ماہ رجب میں تھا (مجاہد کہتے ہیں) ہم نے ان کی تردید کرنی نامناسب سمجھی اور ہم نے حضرت عائشہ کے مسواک کرنے کی آواز حجرہ میں سنی تو عروہ نے حضرت



عائشہ سے عرض کیا، اے ام المومنین کیا آپ ابن عمر کی بات کو نہیں سن رہیں کہ وہ کیا فرما رہے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے چار عمرے ادا کئے جن میں سے ایک ماہِ رجب میں تھا (یہ سن کر حضرت عائشہ بولیں) خدا ابو عبدالرحمٰن پر رحم کرے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب بھی عمرہ ادا فرمایا تو میں آپ کے ہمراہ ہوتی تھی، آپ نے ماہِ رجب میں کبھی عمرہ ادا نہیں فرمایا۔

امام ابوداؤد، نسائی اور ابن ماجہ نے مجاہد سے نقل کیا ہے کہ حضرت ابن عمر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے عمروں کی تعداد کی بابت دریافت کیا گیا (کہ آپ نے کتنے عمرے کئے ہیں) آپ نے فرمایا دو رجب حضرت عائشہ کو معلوم ہوا تو انہوں نے فرمایا کہ ابن عمر تو جانتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تین عمرے کئے ہیں ماسوا اس عمرے کے جو آپ نے حجۃ الوداع میں کیا تھا۔

امام شافعی اور بیہقی نے سالم سے روایت کیا ہے وہ اپنے والد (ابن عمر) کے بارے میں فرماتے ہیں کہ وہ عورتوں کو حالت احرام میں موزے کاٹنے کا فتویٰ دیتے تھے یہاں تک کہ حضرت صفیہ نے ان کے سامنے حضرت عائشہ کے فتویٰ کا ذکر کیا کہ حالتِ احرام میں موزے نہ کاٹیں (یہ سنکر) حضرت ابن عمر اپنے فتویٰ سے رُک گئے۔

امام ابوداؤد اور ابن خزیمہ نے سالم بن عبداللہ سے روایت کیا ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر حالتِ احرام میں عورتوں کے موزے کاٹ دیتے تھے، پھر حضرت صفیہ نے ان سے بیان کیا کہ حضرت عائشہ نے ان سے یہ حدیث بیان کی تھی کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے عورتوں کو موزوں کے بارے میں رخصت دی ہے (یہ سنکر) ابن عمر نے یہ بات چھوڑ دی۔

امام احمد نے کتاب مناسک کبیر میں مجاہد سے روایت کیا ہے کہ حضرت عائشہ

یوں فرماتی تھیں، تم عبداللہ بن زبیر پر تعجب نہیں کرتے جو احرام والی عورت کو یہ فتوی دیتے ہیں کہ وہ چار انگلیوں کی مقدار بال کاٹے حالانکہ اس کے لئے ایک کنارہ سے کاٹ لینا ہی کافی ہے۔

امام بیہقی نے اپنی سنن میں ابو اسحاق سے روایت کیا ہے وہ حضرت براء بن عازب سے نقل کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تین عمرے ادا کئے ہیں جو ماہِ ذیقعد میں تھے، (جب حضرت عائشہ نے یہ بات سُنی)، تو فرمایا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے چار عمرے کئے تھے (اس میں وہ عمرہ بھی شامل ہے) جس کے ساتھ آپ نے حج ادا کیا تھا۔

امام بیہقی نے اپنی سنن میں ابو علقمہ سے روایت کیا ہے انہوں نے فرمایا کہ شیبہ بن عثمان نے حضرت عائشہ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا، اے ام المومنین غلاف کعبہ (اترنے کے بعد) ہمارے پاس بہت جمع ہوتے ہیں، پھر ہم بہت گہرے کنویں گھودتے ہیں اور غلاف کعبہ کو ان میں دفن کر دیتے ہیں، تاکہ ان کو کوئی جنبی یا حائضہ چھونے، (یہ بات سُن کر) حضرت عائشہ نے فرمایا، تم نے یہ اچھا کام نہیں کیا، تم نے بہت بُرا کام کیا، غلافِ کعبہ جب اُتر چکا تو جنبی یا حائضہ سے اس کو کوئی نقصان نہ ہوگا لیکن (اتنا کام کرو) اس کو فروخت کر دو اور اس کی قیمت کو مساکین اور مسافر کو دے دو۔

## بابُ البیع

### "خرید و فروخت کے بیان میں"

عبدالرزاق نے اپنے مصنف میں اور دارقطنی و بیہقی نے اپنی اپنی سنن میں ابو اسحاق بیعی سے روایت کیا ہے، وہ اپنی اہلیہ سے نقل کرتے ہیں کہ وہ



عورتوں کے مجمع میں حضرت عائشہ کی خدمت میں حاضر ہوئیں تو ایک خاتون نے حضرت عائشہ سے سوال کیا کہ اے ام المومنین میری ایک باندی تھی جس کو میں نے زید بن ارقم کو آٹھ سو روپے میں فروخت کیا تھا اس طرح کہ جب سے ان کو ملے گا ادا کریں گے (کچھ عرصہ بعد) حضرت زید نے اس کو فروخت کرنے کا ارادہ کیا تو میں نے ان سے چھ سو روپے میں نقد خرید لیا، (یہ سن کر) حضرت عائشہ نے فرمایا کہ (بہت بُرا کیا، تم نے جو خریدا وہ بھی بُرا کیا اور زید نے جو بیچا وہ بھی) پس زید کو یہ بات پہنچا دو اگر انہوں نے توبہ نہ کی تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت میں ان کا کیا ہوا جہاد ضائع ہو جائے گا، اس عورت نے عرض کیا کہ اگر میں اصل سرمایہ واپس لے لوں اور بقیہ ان کو واپس کر دوں تو آپ کی کیا رائے ہے حضرت عائشہ بولیں کہ جس کے پاس اس کے رب کی طرف سے نصیحت آجائے پھر وہ (اس گناہ) سے پرہیز کرے تو پھر اس کے پچھلے گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔

## بابُ النکاح

### "نکاح کے بیان میں"

حاکم نے تصحیح کے ساتھ ابن ابی ملیکہ سے روایت کیا ہے کہ میں نے حضرت عائشہ سے عورتوں سے متعہ کرنے کے بارے میں دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا، میرے اور تمہارے درمیان خدا کی کتاب موجود ہے اور آپ نے (سورۃ مومنون کی جس میں مومنین کی صفات موجود ہیں) یہ آیت پڑھی" اور جو لوگ اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کرنے والے ہیں سوائے اپنی بیویوں پر یا جن کے وہ مالک ہیں، بیشک ان پر کوئی ملامت نہیں اور جس نے بیوی اور ملک یمین کے علاوہ کا ارادہ کیا تو اس نے حد سے تجاوز کیا۔

نیز صحیح مسلم اور سننِ اربعہ نے امام شعبی سے روایت کیا ہے، انہوں نے فرمایا کہ میں فاطمہ بنت قیس کے پاس گیا اور ان سے اس فیصلہ کی بابت دریافت کیا جو حضور نے ان کے متعلق کیا تھا تو انہوں نے فرمایا کہ ان کے شوہر نے انہیں طلاق مغلظ دی تھی پس میں نے اپنا مقدمہ رہائش اور خرچ کے بارے میں حضور کی عدالت میں دائر کیا تو آپ نے مجھے نہ مکان دیا اور نہ خرچہ۔

امام بخاری نے معلقاً اور ابوداؤد نے عروہ سے نقل کیا ہے کہ حضرت عائشہ نے فاطمہ کی حدیث پر سخت دارگیر کی اور فرمایا وہ تو ایک ویران گھر میں رہتی تھیں جس کے اطراف میں خوف تھا، لہذا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے (ان کے حق میں) یہ فیصلہ فرمایا تھا کہ ان کو رہنے کے واسطہ مکان نہیں ملے گا۔

مسلم نے عروہ روایت کیا ہے کہ سعید بن عاصی کے فرزند نے عبدالرحمٰن بن حکم کی صاحبزادی سے شادی کی پھر اسے طلاق دے کر اپنے پاس سے نکال دیا، عروہ نے ان پر اس سلسلہ میں سرزنش کی تو انہوں نے کہا کہ فاطمہ بھی تو گھر سے نکلی ہیں عروہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت عائشہ کی خدمت میں آیا اور ان سے سارا ماجرا بیان کیا تو انہوں نے فرمایا کہ فاطمہ بنت قیس کے لئے یہ حدیث بیان کرنے میں بھلائی نہیں ہے۔

## بابُ الجامع
## "مــتفرقــات"

امام بخاری نے قاسم کے طریق سے حضرت عائشہ کا قول نقل کیا ہے کہ جس کا یہ زعم ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے پروردگار کو دیکھا تو اس نے بہت بڑی بات کہی لیکن آپ نے جبرئیل کو ان کی صورت اور خلقت میں اس حال



میں کہ جبرئیل کے تمام افق کو گھیر رکھا تھا دیکھا تھا۔

امام مسلم نے مسروق سے روایت کیا ہے انہوں نے فرمایا کہ میں نے حضرت عائشہ سے عرض کیا اے اماں جان کیا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے تو حضرت عائشہ نے فرمایا تیری بات سے تو میرے رونگھٹے کھڑے ہوگئے، جس نے تم سے یہ بیان کیا ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے، تحقیق اس نے جھوٹ کہا، پھر حضرت عائشہ نے یہ آیت پڑھی "نہیں پاسکتیں اس کو آنکھیں اور وہ پاسکتا ہے آنکھوں کو اور وہ نہایت لطیف و خبردار ہے۔" لیکن آپ نے جبرئیل کو دو مرتبہ ان کی صورت میں دیکھا تھا۔

امام بخاری نے ابن ابی ملیکہ سے روایت کیا ہے کہ حضرت ابن عباس نے یہ آیت پڑھی " یہاں تک کہ جب ناامید ہونے لگے رسول اور خیال کرنے لگے کہ ان سے جھوٹ کہا گیا تھا" تخفیفاً (کذبو میں ذال کی تخفیف کے ساتھ) اور یہ آیت تلاوت کی" یہاں تک کہ رسول اور اس کے ساتھ اہل ایمان پکار اٹھے کہ خدا کی مدد کب پہنچے گی"۔ ابن ابی ملیکہ فرماتے ہیں کہ میں عروہ بن زبیر سے ملا تو میں نے اس کا تذکرہ کیا، تو انہوں نے فرمایا کہ حضرت عائشہ نے فرمایا، خدا کی پناہ، بخدا اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول سے کسی چیز کا وعدہ نہیں کیا مگر اس رسول کو یقین ہوتا تھا کہ وہ وعدہ اس کے مرنے سے پہلے پورا ہوجائے گا، لیکن رسولوں پر آزمائشیں ہمیشہ آتی رہتی ہیں یہاں تک کہ ان کو اس بات کا ڈر ہوتا ہے کہ جو لوگ ان کے ساتھ ہیں وہ ان کی تکذیب نہ کر بیٹھیں، حضرت عائشہ آیت کو قد کذّبوا" مثقلة (ذال کی تشدید کے ساتھ) پڑھتی تھیں۔

ابو داؤد طیالسی نے اپنی مسند میں مکحول سے روایت کیا ہے کہ حضرت عائشہ سے کہا گیا کہ حضرت ابو ہریرہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کرتے ہیں کہ آپ نے

فرمایا نحوست تین چیزوں میں ہے، گھر[1]، عورت[2] اور گھوڑے[3] میں، تو حضرت عائشہ نے فرمایا کہ ابوہریرہ کو بات یاد نہیں (اصل بات یہ ہے) ایک مرتبہ ابوہریرہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے (اس وقت) آپ یہ فرما رہے تھے کہ خدا یہود کو تباہ و برباد کرے کہ وہ کہتے ہیں تین چیزوں گھر، عورت اور گھوڑے میں نحوست ہے۔ پس ابوہریرہ نے حدیث کا آخری حصّہ تو سُن لیا، اوّل حصّہ کو نہ سُن سکے۔

امام احمد نے ابوحسان اعرج سے روایت کیا ہے کہ دو شخصوں نے حضرت عائشہ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ ابوہریرہ یہ حدیث بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا بدشگونی عورت، چوپائے (گھوڑے) اور گھر میں ہے، اس پر حضرت عائشہ نے فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس نے قرآن پاک کو ابوالقاسم صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل فرمایا، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بات ارشاد نہیں فرمائی آپ نے تو یہ ارشاد فرمایا تھا کہ اہلِ جاہلیت یہ فرماتے ہیں کہ بدشگونی تین چیزوں (عورت، گھوڑا، گھر) میں ہے، پھر حضرت عائشہ نے قرآن پاک کی آیت پڑھی (جس کا ترجمہ یہ ہے) ملک میں اور تمہاری جانوں میں کوئی تکلیف و آفت نہیں آتی جو لکھی نہ ہو ایک کتاب میں پہلے اس سے کہ ہم پیدا کریں اس کو دُنیا میں۔

بزار نے علقمہ سے روایت کیا ہے، حضرت عائشہ سے عرض کیا گیا کہ ابوہریرہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ روایت کرتے ہیں کہ ایک عورت کو بلّی کی پاداش میں عذاب دیا گیا (اس نے ایک بلّی کو باندھ رکھا تھا نہ کھانے کو دیا اور نہ اس کو چھوڑا کہ خود کھالے یہاں تک کہ وہ بھوک کی وجہ سے مر گئی) حضرت عائشہ نے فرمایا کہ وہ عورت تو کافر تھی۔ بزار کہتے ہیں کہ ہمارے علم میں علقمہ نے حضرت ابوہریرہ سے صرف یہی حدیث روایت کی ہے۔

قاسم بن ثابت سرقسطی نے غریب الحدیث میں علقمہ سے روایت کیا ہے انہوں



نے فرمایا کہ ہم حضرت عائشہ کی خدمت میں بیٹھے ہوئے تھے، حضرت ابوہریرہ بھی ہمارے ہمراہ تھے، اتنے میں حضرت عائشہ بولیں اے ابوہریرہ کیا آپ ہی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حدیث بیان کرتے ہیں کہ ایک عورت کو بلی کے (قید کرنے) کی وجہ سے عذاب دیا گیا تھا کہ اس عورت نے نہ تو اسے کھلایا پلایا اور نہ اس کو چھوڑا کہ خود ہی زمین کے کیڑے مکوڑے کھا لیتی یہاں تک کہ اسی حالت میں وہ مر گئی، حضرت ابوہریرہ نے فرمایا کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حدیث سُنی ہے حضرت عائشہ بولیں کہ ایک ایمان والا خدا کے نزدیک اس سے زیادہ مکرم ہے، کہ اس کو ایک بلّی کی وجہ سے عذاب دیا جائے اور جہاں تک اس عورت کا تعلق ہے وہ کافرہ تھی (پھر فرمایا) اے ابوہریرہ جب آپ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی حدیث بیان کیا کریں تو دیکھ بھال کر بیان کیا کریں۔

امام بخاری اور مسلم نے عروہ سے نقل کیا ہے وہ حضرت عائشہ سے راوی ہیں کہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا تو آپ کی ازواج مطہرات نے حضرت عثمان کو حضرت ابوبکر کے پاس بھیجنا چاہا تھا کہ وہ ابوبکر سے ان کی میراث جو حضور[4] کی طرف سے ہے کے متعلق سوال کریں۔ تو حضرت عائشہ نے ان سے کہا کیا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں فرمایا تھا کہ ہماری میراث جاری نہیں ہوتی ہم جو چھوڑتے ہیں وہ صدقہ ہوتا ہے۔

ابوعروبہ حسین بن محمد حرانی اور ابومنصور بغدادی نے کلبی سے روایت کیا ہے وہ حضرت ابوہریرہ سے نقل کرتے ہیں، انہوں نے فرمایا کہ تم میں سے کسی کا پیٹ پیپ اور خون سے بھر جائے یہ اس کے لئے اس سے بہتر ہے کہ اس کا پیٹ شعر گوئی سے بھر جائے، حضرت عائشہ نے (یہ سنکر) فرمایا کہ ابوہریرہ کو حدیث یاد نہیں رہی، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تو یہ ارشاد فرمایا تھا کہ تم میں سے کسی کا پیٹ

پیپ اور خون سے بھر جائے یہ اس کے لئے بہتر ہے اس سے کہ اس کا پیٹ ان اشعار سے پُر ہو جن میں میری ہجو اور بُرائی کی گئی ہو۔

حاکم نے تصحیح کے ساتھ اور بیہقی نے اپنی سنن میں عروہ سے روایت کیا ہے۔ حضرت عائشہ کو یہ بات معلوم ہوئی کہ ابو ہریرہؓ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کرتے ہیں آپ نے فرمایا کہ میں راہِ خدا میں ایک کوڑے پر قناعت کرلوں، یہ میرے نزدیک زیادہ پسندیدہ ہے بہ نسبت اس کے کہ میں زنا سے آزاد شدہ بچہ کو آزاد کروں۔ اور فرمایا ولدِ زنا تینوں میں بدتر ہے، اور میت کو زندہ کے آہ و بکا کرنے کی وجہ سے عذاب ہوتا ہے، یہ سُنکر حضرت عائشہ نے فرمایا کہ خدا ابو ہریرہؓ پر رحم کرے انہوں نے حدیث کو نہ ٹھیک طور پر سُنا اور نہ ٹھیک بیان کیا، آپ کا یہ ارشاد کہ راہِ خدا میں میں ایک کوڑے پر قناعت کروں یہ میرے نزدیک اس سے زیادہ پسندیدہ ہے کہ زنا سے پیدا شدہ بچہ کو آزاد کروں۔ (اصل میں بات یہ ہے) جب یہ آیت نازل ہوئی "پھر بلا تامل گھاٹی میں نہ کودا اور تمہیں کیا معلوم کہ وہ گھاٹی کیا ہے کسی بندہ کی گردن چھڑانا" اس پر آپ کی خدمت میں عرض کیا گیا، اے رسولِ خدا ہمارے پاس آزاد کرنے کے واسطے اس کے سوا اور کچھ نہیں ہے کہ ہم میں سے کسی کے پاس حبشی باندی ہو جو اس کی خدمت کرتی ہو اور اس کے لئے کوشش کرتی ہو، اگر ہم انھیں زنا کا حکم کریں اور وہ ناجائز اولاد لے کر آئیں تو ہم اس اولاد کو آزاد کردیں اس پر آپ نے فرمایا کہ میں راہ خدا میں ایک کوڑے پر قناعت کروں یہ مجھکو زیادہ پسند ہے بہ نسبت اس کے کہ میں زنا کا حکم دوں اور (اس ناجائز) بچہ کو آزاد کردوں۔ اور آپ کا یہ ارشاد کہ ناجائز بچہ تینوں میں بُرا ہے تو حدیث اس طرح نہیں ہے (بلکہ پوری حدیث اس طرح ہے) منافقین میں سے ایک شخص حضورؐ کو تکلیف پہنچاتا تھا، آپ نے (ایک مرتبہ) فرمایا، کون ہے جو فلاں کی طرف سے



میرا دفع کرے گا، عرض کیا گیا کہ اے رسولِ خدا اس کے ساتھ تو ناجائز بچہ بھی ہے' اس پر آپ نے فرمایا کہ وہ تو تینوں میں بدتر ہے اور خدا کا ارشاد ہے کہ کوئی بوجھ اٹھانے والا نفس کسی دوسرے کے بوجھ کو نہیں اٹھائے گا، اور رہا آپ کا یہ کہنا کہ میت کو زندہ کے آہ و بکا کرنے کی وجہ سے عذاب دیا جاتا ہے تو یہ بھی اس طرح نہیں ہے بلکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایک مرتبہ ایک یہودی کے گھر کے پاس سے گزرے جو مر چکا تھا اور اس کے اہلِ خانہ اس پر بین کر رہے تھے (یہ دیکھ کر آپ نے) ارشاد فرمایا تھا کہ یہ لوگ تو یہاں اس پر رو رہے ہیں اور اس کو وہاں عذاب دیا جا رہا ہے، اور فرمایا کہ ارشادِ خداوندی ہے' خدا ہر جاندار کو اس کی طاقت کے بقدر تکلیف دیتے ہیں۔

امام بخاری نے ابن عمر سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ بلال رات کو اذان دیتے ہیں پس ابن ام مکتوم کے اذان دینے تک کھاؤ اور پیو۔ بیہقی نے عروہ سے روایت کیا ہے وہ حضرت عائشہ سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کرتے ہیں کہ ابن ام مکتوم نابینا ہیں جب وہ اذان دیں تو کھاؤ اور پیو۔ یہاں تک کہ بلال اذان دیں اور بلال وقت فجر کو دیکھتے ہیں، حضرت عائشہ نے فرمایا کہ ابن عمر سے غلطی ہوگئی۔

مصنف فرماتے ہیں کہ یہ روایت علامہ زرکشی کی ذکر کردہ روایات میں آخری ہے اور بہت سی چیزوں کو جو علامہ زرکشی نے ذکر کی ہیں ان کو میں نے حذف کردیا ہے کیونکہ وہ استدراک کے بارے میں نہیں تھیں اور حسب ذیل وہ مزید استدراکات ہیں جن کو علامہ زرکشی نے ذکر نہیں کیا۔

ائمہ ستہ نے باستثنا۔ ابوداؤد کے حضرت ابوہریرہ سے روایت کیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گوشت آیا تو آپ کی طرف دست بڑھائی گئی آپ دست بہت پسند فرماتے تھے۔ امام ترمذی نے حضرت عائشہ سے روایت

کیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دست کا گوشت سب سے زیادہ پسند نہیں تھا لیکن آپ کو کبھی کبھار گوشت میسر آتا تھا اس لئے دستی کی طرف جلدی کرتے تھے، کیونکہ وہ جلدی گل جاتی تھی۔

ابن ابی شیبہ نے ابو زرین سے روایت کیا ہے کہ حضرت ابو ہریرہ اپنی پیشانی پر ہاتھ مارتے ہوئے ہمارے پاس تشریف لائے، پھر فرمانے لگے کہ تم لوگ کہتے ہو کہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف غلط بیانی کرتا ہوں، میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سُنا ہے، جب تم میں سے کسی کا تسمہ ٹوٹ جاتے تو جب تک اس کو درست نہ کرلے، اس کو دوسرے پیر کے جوتے میں نہیں چلنا چاہیے۔ ابن ابی شیبہ فرماتے ہیں کہ ہم کو ابن عینیہ نے عبدالرحمن بن قاسم سے اور انہوں نے اپنے والد (قاسم) سے روایت کیا ہے کہ حضرت عائشہ ایک موزہ پہن کر چلتی تھیں اور فرماتی تھیں کہ میں ابو ہریرہ کو تنگ کرنا چاہتی ہوں۔

کتاب عین الاصابۃ فیما استدرکتہ عائشہ رضی اللہ عنہا علی الصحابۃ جس کو علامہ سیوطی نے تالیف کیا ختم ہوگئی، خدا مؤلف کو اپنی رحمت و رضا کے ساتھ ڈھانپ لے اور ہم کو ان کے علوم و عطایا کے ذریعہ نفع دے اور ان کے طفیل ہم پر رحم کرے۔

جمیل نقوی

